

# مزیل الغواشی

شرح اردو

# اصول الشاشی

مؤلفہ

مولانا حکیم نجم الغنی خان صاحب رام پوری

الناشر

میر محمد کتب خانہ آرام باغ، کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مؤلف مزیل الغواشی

## مولانا نجم الغنی خان

مولانا نجم الغنی کے جدِ امجد مولانا محمد سعید خاں امام الہند شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے شاگردوں میں سے تھے اور تمام علوم متداولہ کا شاہ صاحب ہی سے اکتساب کیا، شاہ صاحب کو محمد سعید خان سے بہت پیار تھا جب شاہ ولی اللہؒ نے حج کے لئے سفر اختیار کیا تو مولانا محمد سعید خان بھی ساتھ تھے حج سے واپسی کے بعد بھی محمد سعید خاں شاہ صاحب کی خدمت میں رہے شاہ صاحب کے وصال کے بعد بریلی آگئے اور وہیں انتقال فرمایا۔ مولانا سعید خان کے پانچ فرزند تھے۔ اُن میں مولانا عبد الرحمٰن ظاہری اور باطنی علوم سے آراستہ تھے جنہوں نے رام پور میں سکونت اختیار کرلی تھی۔ شاہ عبد العزیز محدث دہلوی جب مولانا عبد الرحمٰن کو خط لکھتے تو " فضائل مآب" لکھتے، مولانا عبد الرحمٰن کے فرزند مولانا عبد العلی خاں تھے ان کے فرزند مولانا عبد الغنی تھے اُن کے مولانا نجم الغنی تھے۔

مولانا نجم الغنی خان ۱۰ ربیع الاول ۱۲۷۶ھ ۱۸ اکتوبر ۱۸۵۹ء کو رام پور میں پیدا ہوئے مولانا عبد الغنی خان نے اپنے بیٹے کی تعلیم و تربیت پر انتہائی توجہ دی کیونکہ نجم الغنی اکلوتے بیٹے تھے مولانا کے والد ملازمت کے سلسلے میں ۱۸۶۳ء میں اودھے پور چلے گئے، مولانا اُس وقت چار سال کے تھے، اودھے پور ہی میں تعلیم کا سلسلہ شروع ہوا۔ اور عربی فارسی کی ابتدائی کتابیں آپنے والد سے پڑھیں۔ ۱۳۰۱ھ میں رام پور واپس آگئے، باقی تعلیم رامپور میں مکمل کی، فلسفہ اور علم الکلام کا خاصہ ذوق تھا۔ قدیم فلسفہ مولانا عبد الحق خیرآبادی سے پڑھا۔ عربی ادب مولانا طیب مکی سے اور باقی علوم مولانا حفیظ اللہ سے پڑھے، اُن دنوں سرکاری نوکری بھی ایک اعزاز ہوتا تھا اس کے لئے سند لینا لازمی تھی۔ اس طرح رامپور کے مدرسہ عالیہ سے درس نظامی کا امتحان درجہ اوّل میں پاس کیا۔ اُن دنوں حکیم محمد اعظم خان علمی طور پر طب میں بلند مقام رکھتے تھے اور کئی ضخیم کتابوں کے مصنف تھے، حکیم اعظم خاں مولانا نجم الغنی کے ماموں بھی لگتے تھے، مولانا نے اپنے ماموں سے طب

کا علم حاصل کیا اور حکما سے بھی طب پڑھی، مولانا نجم الغنی کی فطرت میں ذوق مطالعہ کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا کسی بھی علم کی کتاب پر نظر پڑتی بغیر مطالعہ کئے نہ چھوڑتے، پروفیسر ایوب قادری[1] لکھتے ہیں" کہ ایک مرتبہ رات کو مطالعہ کے دوران چراغ کی لو سے مولانا کی پگڑی کو آگ لگ گئی"۔ علمی ذوق کا یہ حال تھا کہ" رام پور میں ایک طبیب کے یہاں پڑھنے جایا کرتے تھے اُن کا مکان مولانا نجم الغنی کے گھر سے کافی فاصلے پر تھا، ایک روز جب کہ موسلا دھار بارش ہو رہی تھی وہ پڑھنے کے لئے گئے استاد نے کہہ دیا کہ ابھی بارش ہو رہی ہے سہ پہر آنا، مولانا بھیگتے ہوئے واپس چلے گئے، اتفاق سے اس روز بارش نہیں تھمی۔ سہ پہر کو بھیگتے بھاگتے استاد کے یہاں پہنچے، استاد مولانا کے ذوق علم سے بہت متاثر ہوئے اور اپنے تساہل کی معافی چاہی کون جانتا تھا یہ ذوق کیا رنگ لائیگا۔ منزل کی طرف بڑھنے والے تو بہت ہوتے ہیں مگر منزل کو بہت کم پانے والے خوش قسمت لوگ ہوتے ہیں ان خوش قسمتوں میں ایک مولانا کی ذات بھی تھی، جس نے منزل کو جا لیا۔

منزل کا سفر طب سے شروع ہوا۔ مولانا نجم الغنی نے تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد رامپور میں مطب شروع کیا اور تصنیف کے لئے قلم بھی تھاما، لیکن اودھے پور سے مولانا کو بلاوا آیا اور ۱۹۱۰ء میں اودھے پور کے اسکول میں بحیثیت صدر مولوی کے متعین ہوئے لیکن جس قلم کو تھاما تھا اُسے ہاتھ سے گرنے نہ دیا اس طرح مولانا نجم الغنی بحیثیت ایک مصنف کے اُبھرتی ہوئی شخصیت کے نظر آنے لگے اودھے پور میں سروس ختم کر کے ۱۹۲۴ء کو رام پور آگئے۔ اس دوران کئی کتابیں تصنیف کیں اور مقبول ہوئیں رامپور ریاست کی طرف سے ملازمت کے دوران پچاس روپیہ وظیفہ ملتا رہا جب رام پور آگئے تو سو روپیہ ہو گیا ادہر کتابیں پیچھا نہیں چھوڑتی تھیں۔ وہی قلم چل رہی تھی مذہب اور تاریخی کتابیں لکھی جا رہی تھیں اور شائع ہو رہی تھیں! اخبار الصنادید شائع ہوئی تو ۱۹۱۸ء میں علامہ اقبال کو بھی ایک نسخہ ارسال کیا جس کا مطالعہ کرنے کے بعد علامہ اقبال نے تحسین و داد کا خط ارسال کیا۔ خط کا آخری فقرہ یہ تھا" بحیثیت مجموعی آپ کی تصنیف تاریخ کا عمدہ نمونہ ہے" اپنے دور کے جید عالم و مصنف مولانا نجم الغنی سے ملنے کے جاتے تھے لیکن مولانا کی سادگی اور سادہ مزاجی دیکھ کر حیران رہ جاتے تھے، مولانا کے قرب و جوار میں رہنے والوں کو مولانا

[1] مقدمہ تاریخ اودھ جلد اوّل صـ۲۲

کی شخصیت کے بارے میں اُس وقت علم ہوا جب خواجہ حسن نظامی، مولانا عبدالحلیم شرر، حبیب الرحمٰن خان شروانی اور مولانا شبلی نعمانی جیسے عالم وادیب ملنے کے لئے آنے لگے۔

غرض مولانا نجم الغنی اپنے دور کی جامع شخصیت تھی، علم طب، علم عروض، علم کلام، علم عقائد، علم بلاغت، اصول فقہ، مذاہب عالم اور مذاہب اسلام کی تاریخ، تاریخ و فلسفہ گویا علوم کا دائرۃ المعارف تھے، اوران کی سب پرانی تصنیفات موجود ہیں (۱) مذاہب اسلام (۲) عقود الجواہر فی احوال البواہر (۳) سلک الجواہر فی احوال البواہر (۴) اخبار الصنادید دو جلد (۵) کارنامہ راجپوتاں (۶) وقائع راجستان (۷) تاریخ راجپوتانہ (۸) نہج الادب (۹) منتہی القواعد عرف قواعد حامدی (۱۰) شرح نکتہ عبدالواسع ہانسوی (۱۱) بحر الفصاحت (۱۲) مفتاح البلاغت (۱۳) خواص ادویہ تین جلد (۱۴) خزینۃ الادویہ چار جلد (۱۵) خزائن الادویہ ۸ جلد (۱۶) قرابادین نجم الغنی (۱۷) القول الفصیل فی شرح الطہر المتخلل (۱۸) مختصر الاصول (۱۹) مزیل الغواشی اصول شاشی کی شرح (۲۰) تعلیم الایمان فقہ اکبر کی شرح (۲۱) تذکرۃ السلوک (۲۲) شرح سراجی (۲۳) معیار الافکار (۲۴) شرح چہل کاف (۲۵) مفتاح المطالب (۲۶) تاریخ ریاست حیدرآباد (۲۷) مختصر تاریخ رام پور (۲۸) تسہیل اللغات (۲۹) تاریخ اودھے پور (۳۰) تاریخ اودھ ۵ جلد۔

یہ تھی مولانا نجم الغنی خان کی تصنیفات کی فہرست، قارئین کو اس بات کا بخوبی علم ہوگیا ہوگا کہ مولانا کا علمی مقام کیا ہے۔ مولانا نے علمی خدمات سرانجام دیتے ہوئے ۳۰ر جون اور یکم جولائی ۱۹۳۲ء کی درمیانی شب کو رام پور میں وفات پائی اور وہیں شاہ درگاہی کے قبرستان میں دفن ہوئے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

میر محمد کتب خانہ نے اس سے پہلے بھی بے شمار دینی کتب اپنے روایتی حسن طباعت کے مطابق شائع کی ہیں۔ مزیل الغواشی شرح اصول الشاشی اصول فقہ پر معیاری درسی کتاب ہے۔ جس کی شرح برسوں سے نایاب تھی جسے علماء اکرام اور طالب علموں کی ضرورت کو مدنظر رکھتے ہوئے اب دوبارہ صحت کے ساتھ عمدہ کاغذ پر طبع کی ہے۔

خادم میر محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد ونعت کے بعد احقر العباد محمد نجم الغنی متوطن رام پور قسمت روہیلکھنڈ ابن مولوی محمد عبد الغنی خان
ابن مولوی محمد عبد العلی خان ابن مولوی محمد عبد الرحمن خان ابن مولانا حاجی محمد سعید خان شاگرد
حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی برادران دینی کی خدمت مین عرض کرتا ہے کہ بعض شائقین
نے مجھ سے باصرار کہا کہ رسالہ اصول شاشی کی اگر شرح اُردو مین لکھدے تو کم مایہ اور کم استعداد
لوگوں کو بھی علم اصول فقہ کے مسائل اور باریکیون کے حاصل کرنے کا موقع مل جاے اس لیے
یہ خاکسار رسالہ مذکور کی شرح زبان اُردو مین لکھتا ہے اور نام اسکا مزیل الغواشی رکھتا ہے
ہر مسئلے کے بیان مین حتے الوسع نہایت توضیح کی جاے گی اختصار مخل یا طول ممل سے اسکو
پاک صاف رکھا جاے گا اور جو کچھ مین اس مین لکھونگا وہ اصول فقہ اور فقہ کی معتبر کتابوں سے
اقتباس کیا جاے گا اور اپنی دانست مین مسائل کو آسانی کے ساتھ بیان کرنے مین کوئی دقیقہ
نہ چھوڑا جاے گا اللہ تعالیٰ اسکو خاص وعام مین قبولیت بخشے اور میرے لیے باقیات صالحات مین
کرے واضح رہے کہ مصنف اصول الشاشی نے کتاب مین اپنا نام نہین لکھا شارحین نے بھی
مصنف کے متعلق کوئی تصریح نہین کی یہ کتاب متعدد مطابع مین طبع ہوئی ہے آخر میں علامہ

نظام الدین الشاشی مصنف کا نام قرار دیا ہے فہرست کتب خانۂ آصفیہ ریاست حیدرآباد دکن
مین ایک قلمی نسخہ موجود ہے مگر مصنف کا خانہ خالی چھوڑ دیا گیا ہے محبوب الالباب فی تعریف الکتب
والکتاب فہرست پٹنہ مین اس کا کوئی نسخہ قلمی یا مطبوعہ نہیں ہے فہرست خدیویہ مصر مین اصول الشاشی
مطبوعہ ہند ۱۸۹۰ء کے تحت مین اسحاق بن ابراہیم الشاشی السمرقندی متوفی ۳۲۵ھ مصنف کا نام
لکھا ہے حاجی خلیفہ نے کشف الظنون مین اس کتاب کو کتاب الخمسین کے نام سے لکھا ہے
وجہ تسمیہ یہ بیان کی ہے کہ اسکی تصنیف کے وقت مصنف کی عمر پچاس سال کی تھی اور مصنف
کا نام نظام الدین شاشی تحریر کیا ہے۔ اکتفاء القنوع بما ہو مطبوع مین اصول الفقہ کے
تحت مین لکھتے ہیں الشاشی الملقب بالقفال المتوفی ۳۰۵ھ ہجری مطابق ۱۱۱۳ء لیکن
یہ کتاب اصول شاشی کے علاوہ ہے اور مصنف بھی اور ہین اس لیے کہ قفال شافعی المذہب
ہین اور اصول الشاشی حنفی مذہب کے مطابق تالیف ہوئی ہے مصنف بھی اسکے اسی مذہب کے ہین
شاشی کے متعلق دائرۃ المعارف اور دوسری کتب لغات مین لکھا ہے کہ ایک شہر کا نام
ہے جو ماوراء النہر کے متعلقات سے ہے اگر مطبع مجتبائی کی تحریر اور صاحب کشف الظنون کی
تحقیق قابل وثوق سمجھی جائے تو مصنف کا نام علامہ نظام الدین کہنا تو بے موقع نہوگا مگر غیر
مشاہیر علما مین انکو ماننا پڑے گا اس لیے کہ اکثر کتب تواریخ کے اوراق الٹ پلٹ کرنے سے
بھی اس نام کے مؤلف کا پتا نہین ملتا خلاصہ یہ ہے کہ جہان تک جستجو وتلاش کی گئی اصول
الشاشی کے مؤلف کا صحیح نام اور مفصل ترجمہ دستیاب نہین ہوا مصنف کہتے ہیں

الحمد للہ الذی اعلی منزلۃ المؤمنین بکریم خطابہ ورفع درجۃ العلمین بمعانی کتابہ وخص

المستنبطین منہم بمزید الاصابۃ وثوابہ والصلوۃ علی النبی واصحابہ والسلام علی ابی حنیفۃ

دنیاے علمی میں کوئی ایسا شخص نہوگا جو امام ابوحنیفہؒ کے فضائل اور علمی کارنامون سے واقف
اور ان کا معترف نہو۔ مگر بعض محدثین نہایت ناانصافی سے ان پر جرح کرتے ہین اور کہتے ہین کہ وہ
حدیث مین نہایت ضعیف تھے اور یہ نہایت سخت شناعت ہے جو ایسے امام محقق کی طرف منسوب کی گئی ہے
یہ لوگ ان کا ضعیف الحدیث ہونا کسی دلیل سے ثابت نہ کرسکے کبھی یہ کہدیتے ہین کہ ان کو فقہ میں نہایت
اشتغال تھا اسلیے حدیث مین ضعیف رہے مگر یہ کتنی کمزور دلیل ہے اسلیے کہ جو شخص اعلیٰ درجہ کا فقیہ ہوگا

وہ اخذ حدیث مین بھی دوسرون سے کامل ہوگا۔ کبھی یون کہدیتے ہین کہ ائمہ حدیث سے نہین ملنے پائے تھے
جو کچھ انھون نے حاصل کیا حماد سے حاصل کیا اور یہ قول بھی باطل ہے اسلیے کہ انھون نے بہت سے ائمہ سے
روایت کی ہے جیسے امام محمد باقرؒ اور اعمش وغیرہ حالانکہ حماد کا وہ پایہ ہے کہ صرف اُن ہی سے حاصل کرنا
دوسرون سے روایت کرنے سے بے پروا کرتا ہے اور فقہاے حنفیہ امام کی روایت بہت سے صحابہ سے ثابت
کرتے ہین اگرچہ اہل حدیث کے طریقے مین وہ ثابت نہین مگر محققین کا اسپر اتفاق ہے کہ امام نے چار صحابیونکو
پایا ہے اور اس قول سے اکثر اہل حدیث نے بھی اتفاق کیا ہے (۱) انس بن مالک بصرے مین (۲)
عبد اللہ بن ابی اوفی بن علقمہ کوفے مین (۳) سہل بن سعید ساعدی مدینے مین (۴) ابو طفیلؓ عامر بن واصلہ
مکے مین۔ منکرین کہتے ہین کہ اُن کے زمانے مین یہ چار صحابی ضرور تھے مگر ملاقات اور روایت ثابت
نہین اور یہ اُن کا محض تعصب اور عناد ہے۔ کبھی یون کہتے ہین کہ وہ رائے اور قیاس سے بہ نسبت
حدیث کے زیادہ کام رکھتے تھے اور حدیث کو چھوڑ کر رائے پر چلتے تھے حالانکہ امام نے کبھی قیاس کے
مقابلے مین حدیث کو ترک نہین کیا۔ امام جعفر صادقؓ نے بسند متصل نقل کیا ہے کہ امام ابو حنیفہؒ کہتے
ہین کہ ہم اخذ کرتے ہین اول کتاب اللہ سے پھر سنت رسول اللہؐ سے پھر قضایاے صحابہ سے اور ہم
اسپر عمل کرتے ہین جس پر صحابہ کا اتفاق ہوتا ہے اور جس مین صحابہ کا اختلاف ہوتا ہے اسکو
اور مسئلے پر قیاس کرتے ہین۔ صراط مستقیم مین ہے کہ امام ابو حنیفہؒ کے اصحاب متفق ہین کہ حدیث
گو اسناد اسکی ضعیف ہو قیاس واجتہاد سے اولیٰ ومقدم ہے علامہ کفوی کہتے ہین کہ اگرچہ بعض
محدثین امام کے تابعی ہونے کو نہین مانتے لیکن اُنکے تابعی ہونے مین کوئی شبہ نہین امام ابو حنیفہؒ
کا مذہب امام احمدؒ کے بالکل موافق ہے جس کی بنا حدیث پر ہے لیکن تھوڑا سا فرق ہے اور امام
شافعی کا زیادہ تر مذہب امام احمدؒ کے مخالف ہے حالانکہ امام شافعیؒ کو محدثین نے قبول کرلیا ہے
ایکسو بیس مسئلے اصول مسائل سے ایسے ہین کہ اُن مین امام احمدؒ امام ابو حنیفہؒ کے ساتھ موافق ہین
اور شافعیؒ کے ساتھ مخالف اور ابو حنیفہؒ کے نزدیک حدیث مرسل حجت ہے اور شافعیؒ نے اسکو رد
کردیا ہے اور ابو حنیفہؒ قیاس سے خبر واحد کے عام کی بھی تخصیص نہین کرتے قرآن کا عام تو بڑی
چیز ہے امام شافعی قرآن کے عام مین قیاس سے تخصیص کرتے ہین واحبابہ مراد اس سے ابو یوسفؒ
اور محمد اور زفرؒ امام ابو حنیفہؒ کے اصحاب ہین جنھون نے احکام اور فروع کو ادلۂ اربعہ سے نکالا

بموجب اُن قواعد اور اُصول کے جو امام ابوحنیفہؒ نے ٹھہرائے اگرچہ اُنھون نے بعض احکام و فروع مین امام کا خلاف کیا لیکن قواعد اور اصول مین اُنکے تابع رہے اور اسی وجہ سے امام شافعیؒ ۔ امام مالکؒ اور امام احمد حنبلؒ سے ممتاز ہین ۔ ابو یوسفؒ اور محمدؒ کو صاحبین کہتے ہین اور محمدؒ اور ابوحنیفہ کو طرفین اور ابو یوسفؒ اور ابوحنیفہؒ کو شیخین بولتے ہین ۔ امام محمدؒ کی چھ کتابین ہین جن کو ظاہر الروایت کہتے ہین اور آج فقہ حنفی کا مدار ان ہی پر ہے ان مین امام ابوحنیفہؒ کے مسائل روایتًا مذکور ہین اور اسلیے وہ فقہ حنفی کے اصلی اصول خیال کیے جاتے ہین وہ کتابین یہ نام رکھتی ہین (۱) مبسوط (۲) جامع صغیر (۳) جامع کبیر (۴) زیادات (۵) سیر صغیر (۶) سیر کبیر ۔ اب اُن کتب کے تفصیلی حالات سُنیے ۔ مبسوط اصل مین قاضی ابو یوسفؒ کی تصنیف ہے ۔ اُن ہی مسائل کو امام محمدؒ نے زیادہ توضیح اور خوبی سے لکھا ہے اور یہ امام محمدؒ کی پہلی تصنیف ہے ۔ جامع صغیر مبسوط کے بعد تصنیف ہوئی اس کتاب مین امام محمدؒ نے قاضی ابو یوسف کی روایت سے ابوحنیفہؒ کے تمام اقوال لکھے ہین کل ۵۳۲ مسئلے ہین جن مین سے ایک سو ستر مسئلون کے متعلق اختلاف رائے بھی لکھا ہے اس کتاب مین تین قسم کے مسائل ہین (الف) جن کا ذکر بجز اس کتاب کے اور کہین نہین پایا جاتا (ب) اور کتابون مین مذکور ہین لیکن اُن کتابون مین امام محمدؒ نے تصریح نہین کی تھی کہ یہ خاص ابوحنیفہؒ کے مسائل ہین اس کتاب مین تصریح کر دی ہے (ج) اور کتابون مین مذکور تھے لیکن اس کتاب مین جن الفاظ سے لکھا ہے اُن سے بعض نئے فوائد مستنبط ہوتے ہین ۔ جامع کبیر جامع صغیر کے بعد لکھی گئی ضخیم کتاب ہے اس مین امام ابوحنیفہؒ کے اقوال کے ساتھ قاضی ابو یوسفؒ و امام زفرؒ کے بھی اقوال لکھے ہین ہر مسئلے کے ساتھ دلیل لکھی ہے متاخرین حنفیہ نے اصول فقہ کے جو مسائل قائم کیے ہین زیادہ تر اسی کتاب کی طرز استدلال و طریق استنباط سے کیے ہین جامع کبیر کی تصنیف کے بعد جو فروع یاد آئے وہ زیادات مین درج کیے اور اسی لیے زیادات نام رکھا سیر صغیر و کبیر سب سے اخیر تصنیفات ہین اور یہ دونون کتابین فن سیر مین ہین

و بعد فان اصول الفقہ اربعۃ کتاب اللہ تعالٰی وسنۃ رسولہ واجماع الامۃ والقیاس

یعنی اصول فقہ سے مراد یہ چار چیزین ہین (۱) کتاب اللہ (۲) سنت رسول اللہ (۳) اجماع (۴) قیاس ان کو ادلۂ اربعہ کہتے ہین وجہ حصر کی یہ ہے کہ دلیل شرعی یا تو وحی ہے یا غیر وحی ہے پس اگر وحی متلو ہے یعنی جسکے الفاظ کی رعایت واجب ہے تو وہ کتاب اللہ ہے اور اگر غیر متلو ہے تو سنت ہے اور غیر وحی کی بھی دو قسمین

ہین یعنی اگر وہ زمانے کے تمام اہل اجتہاد کا قول ہے تو اجماع ہے اور اگر ایسا نہین تو قیاس ہے پہلی
تینون قسمین اصول مطلقہ کہلاتی ہین کیونکہ ان مین سے ہر ایک سے حکم ثابت ہوتا ہے اور قیاس ایک وجہ سے
تو اصل ہے اور دوسری وجہ سے فرع. اصل اس وجہ سے ہے کہ وہ باعتبار حکم کے اصل ہے اور فرع اس
وجہ سے ہے کہ وہ بہ نسبت کتاب وسنت اور اجماع کے فرع ہے پس قیاس سے جو حکم ثابت ہوتا ہے وہ بعینہ
کتاب وسنت اور اجماع سے ثابت. سمجھنا چاہیے اور قیاس حکم کا ظاہر کرنے والا ہے ثابت کرنیوالا
نہین جمہور کی رائے یہ ہے کہ قیاس سے فائدہ ظنی حاصل ہوتا ہے نہ یقین اسی لیے عقائد کا ثبوت اس سے
نہین ہوتا قیاس کا اعتبار اسی وقت ہوتا ہے جبکہ کتاب وسنت اور اجماع مین حکم نہ ملے بعض نے اوس کا رتبہ
خبر واحد کے مثل قرار دیا ہے ولابد من البحث نے کل واحد من ھذہ الاقسام لیعلم بذلک

طریق تخریج الاحکام یعنی ان چارون قسمون سے بحث کرنا اوران کے حالات بیان
کرنا ضروری ہے تاکہ اُنسے احکام شرعیہ کے نکالنے کا طریقہ معلوم ہو جائے۔

## اَلْبَحْثُ الْاَوَّلُ فِیْ کِتَابِ اللّٰہِ تَعَالٰی

پہلی بحث کتاب اللہ مین

کتاب اللہ کا لفظ عرف شرع مین کلام الٰہی پر بولا جاتا ہے جو مصاحف مین موجود ہے پس اصول
فقہ مین کتاب سے مراد قرآن ہے اور یہ دوسرا نام زیادہ مشہور ہے یہ نام عرف عام مین اُس مجموعہ
معین پر بولا جاتا ہے جو اللہ کا کلام کہلاتا ہے بندون کی زبانون پر جاری ہوتا ہے۔ حقیقت مین
خدا کا کلام جو اُس کی صفت ہے وہ صرف معانی ہین جو اُسکی ذات پاک سے قائم ہین اور یہ قرآن جو
اصوات وحروف سے مرکب ہے اور اُسکو لکھتے اور پڑھتے اور حفظ کرتے ہین در اصل کلام الٰہی پر جو خدا کی
ذات پاک کے ساتھ قائم ہے دلالت کرتا ہے اسی نظم قرآن کو جبرئیل علیہ السلام لائے اور حضرت کے
پاس پڑھا اور حضرت نے اسے یاد کیا اور لوگون کو سنایا پس یہ خدا کی صفت نہین بلکہ اُس صفت پر دال ہے
کیونکہ وہ صفت قدیم ہے اور یہ الفاظ حادث ہین صفت کلام جو خدا کو ازل سے ابد تک حاصل ہے غیر مخلوق
ہے اور خدا کے ساتھ قائم ہے اور اسکو کلام نفسی کہتے ہین اور الفاظ وعبارات قرآن کی جو کلام لفظی ہے
اُنکو کلام الٰہی اسلیے کہتے ہین کہ یہ سوا خدا کے کسی اور کی تالیف وتصنیف نہین بلکہ اُنکو خاص اللہ تعالیٰ
نے نازل کیا ہے پس اس وجہ سے الفاظ اور عبارت قرآن مجید بھی کلام الٰہی ہے مگر خدا کی صفت نہین

لہ [illegible] ۱۲

بلکہ اس صفت پر دال ہے اور قرآن کا اطلاق ان دونون قسم کے کلام پر ہوتا ہے اور اس کلام لفظی
کے جو مفہوم و معنی ہین صرف وہی حقیقۃً قرآن ہین گو بعض اشعریہ کی راے یہ ہے کہ یہ الفاظ
و عبارات بھی جو ان معنی پر دلالت کرتے ہین حقیقۃً قرآن نہین ان کو مجازاً قرآن کہتے ہین کیونکہ
انپر دلالت کرتے ہین پس حقیقۃً وہی قرآن ہین بعض اس مقام پر یہ کہتے ہین کہ امام ابوحنیفہؒ کی راے
بھی ایسی ہی معلوم ہوتی ہے کیونکہ انھون نے فتویٰ دیا تھا کہ نماز مین قرآن کو جس زبان مین چاہین
پڑھین عذر ہو یا نہو یہ بات ہر حالت مین جائز ہے اور نماز ہو جاتی ہے۔ اس راے سے صاف
معلوم ہوتا ہے کہ ابوحنیفہؒ بھی معانی و مفہوم قرآن ہی کو حقیقی قرآن خیال کرتے تھے ورنہ بے عذری
کی حالت کے لیے ایسا فتویٰ نہ دیتے جواب اسکا یہ ہے کہ امام کی راے ابتدا مین یہ تھی پھر انھون نے
اس راے کو چھوڑ کر صاحبین کی راے کو اختیار کر لیا تھا اور وہ یہ ہے کہ "عذر کی حالت مین نماز
مین قرآن کے معانی کو دوسری زبان مین پڑھ لینا جائز ہے" مثلاً کوئی عربی نہ جانتا ہو یا اسکی زبان سے
عربی الفاظ ادا نہو سکتے ہون تو جب تک یہ عذر باقی رہے اسکے لیے جائز ہے کہ جس زبان مین چاہے
سمجھے قرآن کے مضامین پڑھ لے اور اب اسی پر فتویٰ ہے پس معانی قرآن عذر کی وجہ سے نظم
قرآن کے قائم مقام مقرر ہوے ہین اور وجہ اسکی جو مشہور ہے وہ یہ ہے کہ قرآن کا فارسی یا کسی غیر زبان
مین سواے عربی کے پڑھنا نہ اس وجہ سے جائز قرار دیا ہے کہ قرآن صرف معانی و مضامین ہین بلکہ
اسکا سبب یہ ہے کہ عبارت قرآن رکن زائد ہے اس لیے کبھی ضرورت کی وجہ سے اسکا وجوب ساقط
ہو جاتا ہے اور مثال اسکی ایمان ہے اسکے دو رکن ہین ایک یہ کہ پیغمبر جو کچھ اللہ کے پاس سے لائے
ہین اسکی تصدیق کرے اور باطن اسپر قرار پکڑے۔ دوسرے یہ کہ اپنی تصدیق کے مطابق زبان سے اقرار
کرے مگر کبھی تقیہ کی وجہ سے اقرار زبانی ساقط ہو جاتا ہے اور صرف تصدیق حصول ایمان مین کافی
سمجھی جاتی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اصل ایمان اور رکن ایمان تصدیق ہی ہے اور یہی باعث
نجات ہے اور اقرار احکام مسلمانی کے اجرا کے واسطے شرط ہے اور رکن زائد ہے۔ امام فخر الدین
رازی نے تفسیر کبیر مین وحی کی بحث مین لکھا ہے کہ اگر کوئی یہ اعتراض کرے کہ جبرئیلؑ نے خدا کا کلام
کیونکر سنا اسلیے کہ خدا کا کلام جنس حروف و آواز سے نہین ہے۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ صورت
تین طرح ہو سکتی ہے اول یہ کہ اللہ تعالیٰ نے جبرئیلؑ مین قوت سماع اس قسم کی پیدا کر دی ہو کہ اللہ تعالیٰ

سکے کلام بے حروف وآواز کو سُن سکے اور پھر ایسی عبارت پر قادر کر دیا ہو کہ اُس کلام قدیم کو بیان کر سکے (۲) دوسرے یہ کہ اللہ نے لوح محفوظ مین اپنی کتاب کو اُسی ترتیب سے پیدا کر دیا ہوا ور اُسکو جبریلؑ نے پڑھ لیا ہو تیسرے یہ کہ اللہ تعالیٰ نے کسی چیز جسم دار مین سے خاص طرح کی آوازین ٹھہر ٹھہر کر نکالی ہون اور جبریلؑ نے بھی اُسکے ساتھ آواز ملالی ہو پھر اللہ نے جبریلؑ کو بتا دیا ہو کہ یہ وہ عبارت ہے جو ہمارے کلام قدیم کو پورا ادا کرتی ہے۔ اسپر سید احمد خان یہ اعتراض کرتے ہین کہ اللہ نے آنحضرتؐ ہی مین ایسی سماعت یا لوح محفوظ سے پڑھنے کی قدرت یا جس جسم سے وہ اونچی نیچی آوازین نکلی تھین اُن سے کلام سمجھ لینے کی طاقت کیون نہین پیدا کی تاکہ اس تکلف کی کہ جبریلؑ سنین پھر اُسکی عبارت بنائین پھر آنحضرتؐ کو آکر سنائین حاجت نہ رہتی" مگر یہ اعتراض لغو ہے کیونکہ قادر مختار کو اختیار ہے کہ جونسی صورت چاہے اختیار کرے۔ اب ہم بطور معارضہ پوچھتے ہین کہ خدا نے یہ کیون نہ کیا کہ تمام جہان کی جبلت و فطرت مین نیکی پیدا کر دیتا اس صورت مین نہ انبیا کے پیدا کرنے کی ضرورت پیش آتی نہ کتاب نازل کرنے کی بخاریؒ نے کتاب التفسیر مین جو ابوہریرہؓ سے روایت کی ہے اُس سے ثابت ہے کہ خدا کے احکام آسمان مین اس طرح صادر ہوتے ہین کہ شیاطین تک اُن کو سُن آتے ہین اور اُسمین تشبیہ دی گئی ہے اُس کیفیت کو جو سُننے کے وقت ہوتی ہے سلسلۃ علےٰ صفوان یعنی زنجیر کی جھنکار سے چکنے پتھر پر قسطلانی نے صحیح بخاری کی شرح مین کہا ہے کہ فرشتے وغیرہ کا اللہ سے سُننا حرف اور آواز سے نہین ہے بلکہ اللہ سامع کے واسطے علم ضروری پیدا کر دیتا ہے جس سے وہ اُسکے کلام کو سمجھ جاتا ہے پس جس طرح اللہ کا کلام بشر کے کلام کے قبیل سے نہین ہے اسی طرح اللہ کے کلام کا سُننا بھی جسکو وہ اپنے بندے کے واسطے پیدا کر دیتا ہے آوازون کے سُننے کے قبیل سے نہین ہے۔ جمع ہونا قرآن کا تین بار واقع ہوا ہے ایکبار تو روبرو پیغمبر خدا کے لیکن ایک مصحف مرتب نہ تھا اور دوسری بار روبرو حضرت ابوبکر صدیقؓ کے تیسری بار حضرت عثمانؓ کے وقت مین جمع ہوا کہ اُنھون نے صحابہ کو جمع کر کے لغت قریش کے موافق مصحفون مین لکھوایا اور اُسکے نسخے اطراف و جوانب مین بھیجے حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عثمانؓ کے جمع کرنے مین فرق یہ ہے کہ حضرت ابوبکرؓ نے اس خیال سے جمع کیا کہ مبادا قرآن مین سے کچھ جاتا رہے اور حضرت عثمانؓ نے اسلیے جمع کیا کہ قرارت مین اختلاف نہ ہو اور جن مصاحف مین قرارت کے اختلاف تھے رفع اختلاف کے

لئے ان کو جلوا دیا۔ اور قرآن میں باعتبار اصل منزل کے ایک حرف کی کمی ممکن نہ تھی کیونکہ قرآن کا دارومدار حفظ پر تھا اور اول ہی قرآن میں بے شمار ایسے پکے حافظ موجود تھے کہ جنمیں سے ایک ایک شخص قرآن کی لفظ لفظ پر حاوی تھا اور بعض شیعہ جو سورۂ حسنینؓ اور سورۂ علیؓ اور سورۂ فاطمہؓ پڑھا کرتے ہیں یہ جہلا کی گپ ہے آج تک سلف سے لے کر خلف تک کوئی محقق شیعہ بلکہ کوئی اہل اسلام بھی یہ عقیدہ نہیں رکھتا۔ چنانچہ علماء شیعہ اثنا عشری اس خیال کی برأت اپنی کتابوں میں بڑی شد و مد سے کرتے ہیں شیخ صدوق ابوجعفر محمد بن علی بن بابویہ اپنے رسالۂ عقائد میں کہتے ہیں کہ جو قرآن اللہ نے آنحضرتؐ کو دیا تھا وہی ہے کہ جو اب لوگوں کے پاس موجود ہے نہ اس میں کچھ کم ہوا ہے نہ زیادہ یہی تفسیر مجمع البیان میں مذکور ہے۔

قاضی نور اللہ شوستری اپنی کتاب مصائب النواصب میں لکھتے ہیں کہ "یہ بات جو شیعہ کی طرف منسوب کی جاتی ہے کہ وہ قرآن میں تغیر و تبدیل کے قائل ہیں سو یہ غلطی ہے محققین شیعہ میں سے کوئی بھی اسکا قائل نہیں"۔ ملا صادق شرح کافی کلینی میں لکھتے ہیں کہ "یہ قرآن اسیطرح امام مہدی تک سالم رہے گا اور خدائے پاک نہایت تاکید کے ساتھ اسکی حفاظت کا ذمہ لیتا ہے سورۂ الحجر میں فرماتا ہے انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون یعنی ہمنے آپ اتاری ہے یہ نصیحت اور ہم اسکے نگہبان ہیں پس جس چیز کا خدائے تعالیٰ حافظ ہو تحریف اسمیں محال ہے کہ مستلزم عجز خدائے تعالیٰ کو ہے"۔ اور قرأت کے اختلافات کو تحریف کہنا سخت غلطی ہے کیونکہ جب تک لفظ کے تغیر سے متکلم کے مقصد میں فرق نہ پڑے قرأت ہی کا اختلاف کہا جائے گا۔ ہاں اگر اس اختلاف لفظ سے متکلم کے مقصود میں خلل ہو تو وہ بیشک تحریف اور غلطی ہے۔

جمہور اہل اسلام کا مذہب یہ ہے کہ قرأت سبعہ متواتر ہیں اور جن لوگوں نے تواتر سے انکار کیا ہے اُن کا شمار بہت ہی کم ہے۔ اور ان کا متواتر ماننا ضروری ہے کیونکہ رسول اللہؐ پر نازل ہوئی ہیں اور انکے ناقل عہد رسالتمآبؐ سے لے کر اسوقت تک ہر عصر میں اتنے آدمی ہوئے ہیں کہ جن کا حصر مشکل ہے بلکہ انکے سوا تابعین اور ائمہ کی قرأتوں کو بھی اس زمرے میں داخل کرتے ہیں اُن قرائے سبعہ کے یہ نام ہیں (۱) نافعؒ (۲) ابن کثیرؒ (۳) ابو عمروؒ (۴) ابن عامرؒ (۵) عاصمؒ (۶) حمزہؒ (۷) کسائیؒ۔ اور پچھلے تین قاری یہ ہیں (۱) یعقوبؒ (۲) ابوجعفرؒ (۳) خلفؒ۔ علمائے اصول کہتے ہیں کہ ان دسوں قرأتوں کے سوا اور جسقدر قرأتیں ہیں وہ شاذ ہیں کیونکہ اُسکے نقل کرنیوالوں کی تعداد تواتر کو نہیں پہونچی گو قرن دوم میں یہ بھی شہرت پاگئی ہیں مگر قرن اول میں مشہور نہ تھیں قرأت شاذہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک حجت ظنی ہے یعنی اس پر عمل واجب ہے

اور یقینی اسکا واجب نہیں مگر امام شافعی ایسی قراءت کو تسلیم نہیں کرتے نظیر اسکی یہ ہے کہ ابن مسعودؓ کفارۂ قسم کی آیت میں فصیام ثلثۃ ایام کے بعد متتابعات بھی پڑھتے ہیں اور یہ قراءت شاذہ ہے اس لیے امام ابوحنیفہ کا مذہب یہ ہے کہ اگر قسم کے خلاف کام کرے تو اسکے کفارے میں تین روزے پیہم رکھے اور امام شافعیؒ کے نزدیک روزوں کا پیہم رکھنا واجب نہیں۔

## فصل فی الخاص والعام

فصل خاص و عام کے بیان میں ہے

فالخاص لفظ وضع لمعنی معلوم او مسمی معلوم علی الانفراد کقولنا فی تخصیص الفرد زید وفی تخصیص النوع رجل وفی تخصیص الجنس انسان خاص وہ لفظ ہے کہ بنایا گیا ہو واسطے معنی معلوم کے یا مسمی معلوم کے بطور انفراد کے یعنی وہ لفظ ایک ہی معنی پر دلالت کرتا ہو اور ایک حیثیت سے زیادہ افراد کو شامل نہو خاص فرد کی مثال زید ہے اور خاص نوع کی مثال رجل (مرد) ہے اور خاص جنس کی مثال انسان۔ زید اخص الخاص ہے یاد رکھو کہ نوع اور جنس سے فقہا کے نزدیک وہ نوع اور جنس مراد نہیں ہے جو منطقیین کے یہاں مراد ہے منطقیین کے نزدیک نوع وہ کلی ہے جو ایسی کثیر چیزوں پر صادق آئے جن کی حقیقت متحد ہو جیسے انسان کہ وہ زید خالد ولید وغیرہ پر صادق آتا ہے جنکی حقیقت متحد ہے اور جنس وہ کلی ہے جو ایسی کثیر چیزوں پر صادق آئے جنکی حقیقت مختلف ہو مثلاً حیوان کہ ہاتھی گھوڑے بیل آدمی وغیرہ پر صادق آتا ہے اور انکی حقیقت مختلف ہے بخلاف فقہا کے کہ انکی اصطلاح میں نوع وہ کلی ہے جو ایسی کثیر چیزوں پر صادق آئے جنکے اغراض متفق ہوں مثلاً مرد کہ وہ ایسے کثیر پر صادق آتا ہے جنکے اغراض متفق ہیں گو کہ مرد آزاد یا مرد غلام کے اغراض جدا جدا ہیں اسی طرح مرد مجنون یا مرد غیر مجنون کے احکام جدا جدا ہیں لیکن اسمیں شک نہیں کہ ایت دونوں میں اس بات کی موجود ہے کہ ایک کے احکام دوسرے پر صادر ہو سکیں اسی طرح جنس فقہا کے نزدیک وہ کلی ہے جو ایسے کثیر پر صادق آئے جنکے اغراض مختلف ہوں مثلاً انسان جس میں مرد و عورت داخل ہیں اور شرع میں ہر ایک کے لیے احکام خاص خاص ہیں مثلاً مرد نبی ہوتا ہے حدود و قصاص میں اسکی گواہی معتبر ہے نماز جمعہ اور نماز عیدین اسی کی ذات سے وابستہ ہیں اور وہ نکاح پڑھاتا ہے اور یہ احکام عورت کے لیے جاری نہیں ہو سکتے / والعام کل لفظ ینتظم جمعا من الافراد اما لفظا کقولنا مسلمون ومشرکون او معنی کقولنا من وما یعنی عام وہ لفظ ہے جو کئی افراد کو ایک وقت میں

شامل ہو خواہ یہ شمول لفظاً ہو جیسے مسلمون و مشرکون کہ یہ دونوں جمع کے صیغے ہیں اور ایک وقت میں بہت سے افراد کو شامل ہیں اور خواہ یہ شمول معنًا ہو یعنی لفظ میں تو صیغہ واحد ہو مگر معنے میں بہت سے افراد پر دلالت کرتا ہو جیسے ما کہ اشیائے غیر ذوی العقول پر بولا جاتا ہے اور من کہ ذوی العقول کی جماعت پر ایک وقت میں بولا جاتا ہے مگر ان لفظوں میں خصوص کا بھی احتمال ہے اگرچہ اصل وضع میں عموم کے لیے ہیں خصوص کے لیے استعمال پاتا مجازاً ہے جیسے اعبد من خلق السموات والارض یعنی اسکی عبادت کر جس نے آسمان و زمین کو پیدا کیا ہے من کا استعمال حقیقت میں ذوی العقول کے لیے ہے جیسے اس حدیث میں من قتل کافرا فلہ سلبہ یعنی جو شخص کہ قتل کرے کافر کو تو مقتول کی اشیا قاتل کے لیے ہے مگر کبھی مجازاً غیر ذوی العقول میں بھی استعمال پاتا ہے جیسے اس آیت میں واللہ خلق کل دابۃ من ماء فمنھم من یمشی علی بطنہ یعنی اللہ ہی نے تمام جانداروں کو پانی سے پیدا کیا ہے پھر ان میں سے بعض وہ ہیں جو اپنے پیٹ کے بل چلتے ہیں پس اگر مالک نے کہا من شاء من عبیدی العتق فھو حر تو اس صورت میں اگر اسکے تمام غلاموں نے اپنی آزادی چاہی تو وہ آزاد ہو جائینگے کیونکہ من عموم پر دلالت کرتا ہے معنی اس قول کے یہ ہونگے جو کوئی میرا غلام آزاد ہونا چاہے وہ آزاد ہی من کے عموم کا یہ فائدہ ہوگا کہ کل آزاد ہو سکیں گے اور مجازاً کبھی ما کو من کی جگہ بھی استعمال میں لے آتے ہیں جیسے والسماء وما بنٰھا والارض وما طحٰھا یعنی آسمان کی اور اس ذات کی قسم جس نے اسکو بنایا ہے اور زمین کی اور اس ذات کی قسم جس نے اسکو بچھایا ہے اور ذوی العقول کے صفات پر بھی کلمۂ ما داخل ہوتا ہے جیسے اللہ فرماتا ہے فانکحوا ما طاب لکم ما سے مراد عورتیں ہیں اور طاب سے مراد طیبات یعنی نکاح کرو جو عورتیں تم کو پسند آئیں اور کل جس کے معنے ہر چیز کے ہیں عموم افراد کے لیے ہے اور یہ اسماء پر داخل ہوتا ہے اور اسکو اضافت لازم ہے پس یہ خود مضاف ہوتا ہے اور مدخول اسکا مضاف الیہ اور اسکے مدخول کی ہر فرد مراد ہوتی ہے جب یہ لفظ نکرے پر داخل ہوتا ہے تو اسکے تمام افراد مراد ہوتے ہیں اور اگر معرفے پر داخل ہوتا ہے تو اسکے تمام اجزا مقصود ہوتے ہیں اور فرق کل رمان ماکول اور کل الرمان ماکول سے ظاہر ہے اسلیے کہ پہلی مثال کے جمیں رمان نکرہ ہے یہ معنی ہیں کہ ہر انار کھایا جاتا ہے اور دوسری مثال سے جسمین الرمان معرفہ ہے یہ مقصود ہے کہ انار کا ہر جز کھایا جاتا ہے اور یہ صحیح نہیں اسلیے کہ اسکے بیج اور چھلکے نہیں کھائے جاتے اور جب اسے اسکو ملا دیتے ہیں تو کلما سے عموم افعال کے معنی متحقق ہوتے ہیں اور عموم اس کا ضمنی طور پر ثابت ہوتا ہے اور کلمہ

جمیع عموم اجتماع کو چاہتا ہے بخلاف کل کے کہ وہ عموم افراد کو چاہتا ہے غرض یہ ہے کہ لفظ جمیع کے بعد جو
کچھ مذکور ہوتا ہے اسکا مجموعہ اکٹھا معتبر ہوتا ہے کبھی دلیل خارجی کی وجہ سے عمومیت پر دلالت ہوتی ہے جیسے
نکرہ منفی کہ اسکا عموم عارضی ہے نکرہ پر حرف نفی کے آنے سے اُسکے معنی مین عموم اسلیے پیدا ہو جاتا ہی
کہ نکرہ دراصل ماہیت کیلیے یا ایک فرد غیر معین کے لیے موضوع ہے پس جب نفی اسپر داخل ہوگی تو عام
ہو جائے گا کیونکہ ماہیت یا فرد غیر معین کی نفی اس طرح ہوتی ہے کہ تمام افراد منتفی ہون اور اس سے عموم لازم آتا ہی
اور نکرہ منفی مفتوح جو ایسے لا کے بعد واقع ہوتا ہے جو جنس کی نفی کے لیے ہے وہ عموم مین نص سمجھا جاتا ہے
اور نکرہ منفیہ کے عموم پر دلیل اجماع ہے چنانچہ لا الٰہ الا اللہ بالاجماع کلمۂ توحید ہے اگر لا الٰہ سے ہر معبود کی
نفی نہ نکلتی تو خداے تعالیٰ کی توحید کیسے ثابت ہو سکتی اور اسکے دلائل عموم مین سے یہ بھی ایک دلیل ہے کہ
اللہ فرماتا ہی اذ قالوا ما انزل اللہ علی بشر من شئ قل من انزل الکتاب الذی جاء بہ موسٰی
یہود کہنے لگے کہ خدا نے کسی بشر پر کوئی چیز نہین اتاری اے پیغمبر لوگون سے پوچھو کہ وہ کتاب کس نے اتاری جسے
موسیٰ لے کر آئے پس علیٰ بشر اور من شئ سے اس بات کا فائدہ حاصل نہ ہوتا کہ کسی بشر پر کوئی کتاب نازل نہین
ہوئی تو اس بات سے کہ کس نے وہ کتاب نازل کی تھی جو موسیٰ لے کر آئے تھے رد نہین ہو سکتا وجہ اس کی یہ ہی
کہ پہلی بات سلب کلی ہے اور دوسری ایجاب جزئی اور یہ دونون متناقض ہین اور سلب جزئی اور ایجاب جزئی مین
تناقض نہین اور نکرہ اگر منفی نہو بلکہ مثبت ہو تو عام نہین ہوتا بلکہ اس سے خاص ایک فرد غیر معین سمجھی جاتی ہے
جو اوصاف کی رو سے مطلق ہوتی ہے جیسے اللہ فرماتا ہی والذین یظاہرون من نسائہم ثم یعودون
لما قالوا فتحریر رقبۃ من قبل ان یتماسا یعنی جو لوگ اپنی بی بیون سے ظہار کرتے ہین پھر لوٹ کر
وہی کام کرنا چاہتے ہین جسکو کہہ چکے ہین کہ نہین کرین گے تو ایک دوسرے کو ہاتھ لگانے سے پہلے ایک غلام آزاد
کرنا چاہیے یہان لفظ رقبہ بمعنے غلام نکرہ ہے اس سے ایک فرد غیر معین سمجھی جاتی ہے کبھی نکرہ مثبت صفت عام
کے ساتھ متصف ہونے سے عام ہو جاتا ہے اور شامل ہوتا ہے اُن افراد کو جنمین وہ صفت پائی جاتی ہے گو سوا
اُن افراد کے دوسرون کے اخراج مین خاص ہوتا ہی جیسے ولعبد مومن خیر من مشرک ولو اعجبکم
یعنی مسلمان غلام مشرک سے بہتر ہے گو تم کو وہ کتنا ہی اچھا معلوم ہو ایضاً قول معروف ومغفرۃ خیر
من صدقۃ یتبعہا اذیٰ یعنی اچھی بات کہنا اور سائل کے اصرار سے درگذر کرنا اُس خیرات سے بہتر ہے جسکے دینے کے
بعد سائل کو کسی طرح کی ایذا ہو پس یہ حکم عام ہے ہر بندۂ مومن اور ہر قول معروف کے لیے اور وجہ اسکی یہ ہے کہ جب

حکم کسی وصف مشتق سے معلق کیا جاتا ہے جس کا موصوف اول مذکور ہوتا ہے تو ماخذ اشتقاق کی علت یہ وصف ہوتا ہے پس اُس وقت اُس علت کے عام ہونے کے ساتھ یہ حکم بھی عام ہوتا ہے اور وہ نکرہ بھی عام ہوجاتا ہے جس پر لام تعریف داخل ہو ایسی صورت مین کہ تعریف عہدی دلالت نہ کرے جیسے ان الانسان لفی خسر الا الذین اٰمنوا وعملوا الصّٰلحٰت یعنی عموماً ہر انسان نقصان مین ہے مگر جو انسان ایمان لائے اور نیکیاں کین وہ اس سے مستثنیٰ ہین اگر جمع پر لام تعریف داخل ہوجاتا ہے تو اُسکے عموم کا ثمرہ یہ ہے کہ جمعیت کے معنے باطل ہوجاتے ہین اور لام جنس پر محمول ہوتا ہے اور جمع کا صیغہ اس جنس کے معنی دیتا ہے لام جنس سے مراد یہ ہے کہ جس لفظ پر لام داخل ہو اُس شے کی نفس حقیقت سمجھی جائے افراد کا لحاظ نہ رہے مثال اسکی یہ آیت ہے لایحل لک النساء پیغمبر خدا کی طرف خطاب ہے نسا صیغہ جمع ہے لام نے اُسکے معنی جمعیت دور کرکے اسم جنس کے معنے مین کردیا ہے مراد آیت سے یہ ہے کہ نو عورتون کے بعد اب تم پر کوئی عورت حلال نہین اگر نسا کے معنے جمع کے باقی رہتے تو اس آیت کے نزول کے بعد پیغمبر صاحب کو تین عورتون کا کرنا حلال نہوتا اور تین سے کم کرنا حلال ہوتا کیونکہ جمع کی حرمت سے دو اور ایک کی حرمت نہین ہوتی مگر لام تعریف نے جمعیت کے معنی دور کرکے جنس کے معنے مین کردیا اور اسکا عمل تین سے کم پر بھی ہوتا ہے اسلیے ایک عورت بھی اس آیت کے بعد حضرت پر حلال نہ رہی تھی اسی قبیل سے ہے یہ آیت انما الصدقات للفقراء والمساکین چونکہ یہان فقراء ومساکین کی جمعیت لام تعریف نے ساقط کرکے فقط جنس کے معنے باقی رکھے ہین اسلیے صدقہ کا دینا جنس فقیر ومسکین کو کافی ہے اور شافعیؒ کے نزدیک یہ ضرور ہے کہ صدقہ جن کو دیا جائے وہ تین سے کم نہون یہ بھی بطور فائدہ کے بیان کیے دیتا ہون کہ فقہا اور اہل اصول جمع قلت اور جمع کثرت مین کوئی تفریق نہین کرتے مگر نحاۃ کرتے ہین اس طرح کہ جمع قلت کی تعداد کم سے کم تین اور زیادہ سے زیادہ دس تک ہے اور جمع کثرت کی کم سے کم دس اور بعضے تین سے اور زیادہ کی کوئی حد نہین پس جب جمع قلت اور جمع کثرت معرف ہونگی تو ایک جماعت غیر معین سمجھی جائے گی اور ہر جماعت کی بدلیت کے طور پر صلاحیت رکھینگی جیسے مفرد ہر واحد کی صلاحیت بدلیت کے طور پر رکھتا ہے پس اُس مین عموم نہوگا اور جمع خواہ معرفہ ہو الف لام کے ساتھ خواہ اضافت کے ساتھ یا نکرہ منفی ہو حروف نفی کے ساتھ اُسمین ہر ہر فرد کا استغراق ہوتا ہے جیسے مفرد مین ہر ہر فرد کا استغراق ہوتا ہے چنانچہ جب مسئلہ خلافت درمیان مہاجرین وانصار کے پیش ہوا تو حضرت صدیقؓ نے یہ حدیث بیان کی

الائمة من قريش یعنی ائمہ قریش مین سے چاہئین اُس استدلال کو سب نے تسلیم کیا اور سب نے اس بات پر اجماع کر لیا کہ کسی فرد بشر کا انصار مین سے امامت مین حق نہین ۔

**سوال** ۔ اس تقدیر پر یہ لازم آیا کہ اللہ نے جو سورۂ انعام مین فرمایا ہو لا تدركه الابصار مراد اس سے یہ ہوگی کہ اللہ کو کوئی نگاہ کسی حالت مین اور کسی وقت مین نہین دیکھ سکتی اس سے ثابت ہوا کہ اس آیت کے عموم سے تمام اشخاص کی تمام حالتون مین عموماً نفی مقصود ہی ۔

**جواب** ۔ عام کی نفی کرنا اور ہے اور نفی کا عام ہونا اور ہے بلکہ دلیل ذیل سے ثابت ہے کہ لا تدركه الابصار صرف عموم کی نفی کا فائدہ دیتا ہے اور عموم کی نفی کرنے سے خصوص ثابت ہوتا ہے اور وہ دلیل یہ ہے کہ ابصار جمع کا صیغہ ہے اور الف لام اُسپر استغراق کے لیے ہے یعنی تمام ابصار اُسکو نہین دیکھتین پس یہ سلب عموم کا فائدہ دیتا ہے نہ عموم سلب کا اور اس سلب کا مجموعے کے ساتھ مخصوص ہونا دلالت کرتا ہے اوپر ثبوت حکم کے مجموعے کے بعض افراد مین جیسے کہتے ہین کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر تمام آدمی ایمان نہین لائے تو اس سے یہ نکلتا ہے کہ بعض آدمی ان پر ایمان لائے ہین ۔ اسیطرح لا تدركه الابصار کے معنے یہ ہین کہ تمام ابصار اللہ کو نہین دیکھتی ہین تو اس سے یہ لازم آیا کہ بعض ابصار اُسے دیکھتی ہین ۔ اسم عدد اور عام مین یہ فرق ہے کہ عام کے افراد غیر محصور ہوتے ہین اور اسم عدد کے محصور چنانچہ سو کے افراد محصور ہین اور عام جن چیزون کے لیے وضع کیا جاتا ہے وہ اسکی افراد کہلاتی ہین اور عام کی تمام افراد غیر محدود ہوتی ہین جن علما نے عام کا اپنے تمام افراد پر متناول و شامل ہونا شرط نہین کیا ہے اُنکے نزدیک جمع معروف باللام اور جمع منکر یہ سب عام ہین اور جنکے نزدیک یہ امر شرط ہے اُنکے نزدیک جمع منکر عام و خاص مین واسطہ ہے کیونکہ یہ اگرچہ افراد کو متناول ہے اور جماعات مین سے ایک جماعت پر دلالت کرتی ہے مگر تمام افراد کو شامل نہین اسلیے عام نہین ہین اور خاص بھی نہین وحكم الخاص من الكتاب وجوب العمل به لا محالة قرآن کے لفظ خاص کا حکم یہ ہے کہ اُسپر عمل کرنا یقیناً ضرور ہے علماے عراق اور قاضی ابو زید اور شیخین اور اُنکے تبعون کا یہی مذہب ہے اور دلیل اس بات پر یہ ہے کہ الفاظ کے وضع کرنے سے یہ مقصود ہے کہ اُن سے اُنکے معانی سمجھے جائین جب کہ وہ مطلقاً مستعمل ہون ورنہ وضع الفاظ سے کیا فائدہ مگر علماے سمرقند اور اصحاب شافعیؒ کی یہ راے ہے کہ کسی لفظ خاص سے کوئی حکم قطعی ثابت نہین ہوتا کیونکہ ہر لفظ مین یہ احتمال موجود ہے کہ شاید اُس سے مجازاً کچھ اور مقصود ہو خاص وہ بات مقصود نہ ہو جسکے لیے

وہ لفظ وضع کیا گیا ہے، اور احتمال ہونے کی صورت میں قطعیت ثابت نہیں ہوتی جواب اس کا یہ ہے کہ
یہ احتمال دلیل سے پیدا نہیں ہوتا ہے اسلیے اس قطعیت میں کوئی نقصان لازم نہیں ہوتا۔ دیکھو اگر کوئی
آدمی دیوار کے تلے کھڑا ہوا اور وہ دیوار اسکی طرف جھکی ہوئی نہو تو اسکو اس بات کی ملامت نہ کرینگے کہ
تو اسکے تلے کھڑا ہے کہیں یہ گر نہ جائے کیونکہ اس وقت تک کوئی دلیل دیوار کے گرنے کی موجود نہیں ہاں
اگر وہ جھکی ہوئی ہو تو ضرور اسکو ملامت کرینگے کیونکہ اس وقت دیوار کے گرنے کی دلیل موجود ہے پس
لفظ خاص اپنے معنی معلوم پر قطعاً دلالت کرتا ہے اور اس میں دلیل سے کوئی احتمال پیدا نہیں ہوتا البتہ
اس میں احتمال کی گنجائش ہوتی ہے یہ نہیں کہ اس میں کسی طرح احتمال کی گنجائش ہی نہیں مثلاً زید عالم ہے
اس مثال میں لفظ زید بھی خاص ہے اور عالم بھی پس زید کے علم کا حکم قطعی ہے فان قابلہ خبر الواحد

او القیاس فان امکن الجمع بینھما بدون تغییر فی حکم الخاص یعمل والا یعمل بالکتاب

ویترک ما یقابلہ اگر خاص کے مقابلے میں خبر واحد یا قیاس آ دے تو جہانتک دونوں میں جمع کرنا اسطرح ممکن
ہوگا کہ خاص کے حکم میں کچھ تغییر پیدا نہو تو دونوں پر عمل کیا جائے گا اور اگر جمع کرنا ممکن نہوگا تو کتاب اللہ پر
عمل کیا جائے گا اور اسکے مقابل خبر واحد اور قیاس کو چھوڑنا پڑے گا خاص میں کسی طرح بیان تفسیر کی
احتیاج نہیں اسکا مفہوم خود بخود روشن اور ظاہر ہوتا ہے اسمیں کسیطرح کا اجمال نہیں ہوتا تاکہ تفسیر کی

ضرورت پڑے مثالہ فی قولہ تعالیٰ یتربصن بانفسھن ثلثۃ قروء فان لفظ الثلثۃ خاص

فی تعریف عدد معلوم فیجب العمل بہ، خاص کی مثال خدا تعالیٰ کا یہ قول ہے کہ جن
عورتوں کو طلاق دی گئی ہے وہ اپنے نفسوں کو روک رکھیں تین قروء تک یعنی عدت کے انتظار میں
بیٹھیں ثلثۃ لفظ خاص ہے عدد معلوم میں اسلیے عمل کرنا اسپر واجب ہوگا کیونکہ ثلثہ کے معنے تین کے ہیں اور قرء
لفظ مشترک ہے جس کے دو معنے ہیں (۱) حیض (۲) طہر یعنی حیض سے پاکی حنفیہ کہتے ہیں کہ جس شخص نے
اپنی زوجہ کو بعد خلوت کے طلاق رجعی یا بائن دی اور عورت آزاد ہے اگر اسکو حیض آتا ہو تو تین حیض کامل
اسکو عدت لازم آئے گی اور امام شافعیؒ کے نزدیک عدت اسکی تین طہر ہیں اور یہ اختلاف اس سببسے واقع
ہوا ہے کہ لفظ قروء سے کیا مراد ہے۔ امام شافعیؒ کہتے ہیں کہ آیت مذکور میں قروء سے مراد طہر ہے کیونکہ اللہ فرماتا ہے

فطلقوھن لعدتھن واحصوا العدۃ لام یہاں وقت کے فائدے کے لیے ہے یعنی عورتوں کو
عدت کے دنوں میں طلاق دو اور گنتے رہو" اور عدت کے دن طہر کے دن ہیں کیونکہ اجماع اسپر ہے کہ طلاق

شرعی ایام طہر کے سوا جائز نہیں اگر ایام حیض میں طلاق دی جائے تو وہ طلاق بدعی ہے کہ شرع میں متروک ہے اور امام ابوحنیفہؒ کا مذہب یہ ہے کہ قروء سے مراد یہاں حیض ہے اور دلیل اس پر لفظ ثلثہ ہے کیونکہ وہ خاص ہے اس میں کمی بیشی کی گنجائش نہیں اور طلاق مشروع وہی ہے کہ حالت طہر میں دی جائے مصنف شافعیؒ کے مذہب کے رد میں کہتے ہیں۔ ولو حمل الاقراء علی الاطہار کما ذهب الیه الشافعی باعتبار ان

الطهر مذکر دون الحیض وقد ورد الکتاب فی الجمع بلفظة التانیث دل انه جمع المذکر

لزم ترک العمل بهذا الخاص یعنی اگر قروء کے معنی طہر کے لیں جیسا کہ مذہب شافعیؒ کا ہے بوجہ اس امر کے کہ لفظ طہر مذکر ہے نہ حیض اور قرآن کریم میں جمع کو لفظ مؤنث کے ساتھ ذکر کیا ہے اس سے معلوم ہوا کہ قروء جمع مذکر ہے تو اس صورت میں اس لفظ خاص ثلثہ کو ترک کرنا پڑے گا تفصیل امام شافعیؒ کے بیان کی یہ ہے کہ لفظ قرء کے دو معنے ہیں ایک طہر دوسرے حیض طہر مذکر ہے اور حیض مؤنث ہے لفظ ثلثہ میں جو تاء ہے تانیث کے ساتھ ہے یہ دلالت کرتا ہے اس بات پر کہ قروء سے تین طہر مراد ہیں کیونکہ اسماء اعداد میں ثلثہ سے عشرہ تک تاء تانیث کا آنا ان کے تمیز کے مذکر ہونے کی علامت ہے مثلاً مذکر میں کہتے ہیں ثلثة رجال اور مؤنث میں بولتے ہیں ثلاث نسوۃ اور چونکہ یہاں قروء کا تمیز ثلثہ مؤنث آیا ہے اس سے معلوم ہوا کہ قرء مذکر ہے اور اس سے مراد طہر ہے اگر قروء سے مراد تین حیض ہوتے تو ثلث قروء بدون تاء تانیث کے وارد ہوتا امام ابوحنیفہؒ کی طرف سے جواب یہ ہے کہ لفظ قرء اور حیض یہ دونوں اس خون کے نام ہیں جو ایسی عورت کے رحم سے نکلے جو مرض اور لڑکپن سے سلامت ہو اگر حیض مؤنث ہے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ قرء بھی مؤنث ہو مثلاً عین اور ذہب ایک چیز یعنی سونے کو کہتے ہیں اور ان میں ذہب مذکر اور عین مؤنث ہے پس قرء کی رعایت سے تاء تانیث لگائی ہے گو اس سے حیض مراد ہے لان من حمله علی الطهر لایوجب ثلثة اطهار

بل طهرین وبعض الثالث وهو الذی وقع فیه الطلاق پس امام شافعیؒ کے قرء کے طہر کے معنی میں لینے میں عدت کی مدت تین طہر نہیں قرار پاتی بلکہ دو طہر کامل اور ایک طہر کا وہ حصہ جس میں طلاق واقع ہوئی ہے عدت قرار پاتی ہے مطلب یہ ہے کہ جب کہ مرد نے عورت کو حالت طہر میں طلاق دی اور عدت بھی ایام طہر ہی قرار پائیں تو جن ایام طہر میں طلاق دی ہے اگر ان کو ایام عدت میں محسوب کریں گے جیسا کہ شافعیؒ کا مذہب ہے تو اس صورت میں ایام عدت کچھ اوپر دو طہر ہوئے اور اس صورت میں لفظ ثلثہ کے مفہوم میں کمی لازم آتی ہے اور اگر وہ طہر جس میں طلاق دی ہے ایام عدت میں محسوب نہ ہوگا تو اس صورت میں

کچھ اور تین طہر پورے ایام عدت واقع ہوں گے اور اس میں لفظ ثلثہ کے مفہوم پر زیادتی لازم آتی ہے اور ہر تقدیر پر لفظ ثلثہ کا مقتضیٰ باطل ہوا جاتا ہے اور جب کہ قرء سے حیض مراد لیں گے اور عدت کی میعاد تین حیض مقرر کریں گے جیسا کہ امام اعظم کا مذہب ہے تو کوئی خرابی لازم نہ آئے گی۔

**سوال** اگر کوئی شخص اپنی عورت کو طلاق حیض کی حالت میں دے تو حنفیہ کے مذہب کے مطابق اسکو عدت میں شمار نہ کریں گے بلکہ تین حیض اسکے سوا شمار کریں گے اور اس صورت میں یہ خرابی لازم آتی ہے کہ تین حیض پورے اور بعض حصہ حیض کا جس میں طلاق واقع ہوئی ہے میعاد عدت قرار پائیں اور اسمیں ثلثہ کے مفہوم پر زیادتی لازم آتی ہے۔

**جواب** مسئلے کا حکم طلاق مشروع کے لیے ہے اور شرع میں طلاق کے لیے ضرور ہے کہ ایام طہر میں ہو اور معترض نے طلاق غیر مشروع کے ساتھ اعتراض کیا جسکا حکم اس مسئلے سے متعلق نہیں اسکا حکم دلالۃ النص یا اجماع سے کھلتا ہے۔

**سوال** اگر امام شافعیؒ کی طرف سے یہ کہا جائے کہ جب مرد نے عورت کو ایام طہر میں طلاق دی تو بعد اسکے پورے دو طہر ملاکر تین طہر سمجھے جائیں گے اور اس صورت میں ثلثہ کے معانی میں کمی بھی لازم نہیں آئے گی کیونکہ طہر کے واسطے لمبی چوڑی میعاد کا ہونا ضرور نہیں بلکہ طہر کی ادنیٰ مدت پر بھی طہر کا اطلاق ہو سکتا ہے اور اسکے صادق آنے کے لیے ایک گھڑی کی مدت بھی کافی ہے۔

**جواب** جزو طہر مستقل طہر قرار نہیں پا سکتا اگر ایسا ہو تو شروع کے طہر میں جسمیں طلاق دی جائے اور تیسرے طہر میں بھی تفریق نہو گی اور ایسی صورت میں یہ لازم آتا ہے کہ تیسرے طہر کا ایک حصہ ظہر میں آتے ہی مطلقہ عورت کے ساتھ نکاح اور مباشرت جائز ہو حالانکہ یہ دونوں کام اجماع کے خلاف ہیں نتیجہ علیحدہ

حکم الرجعۃ فی الحیض الثالثۃ وزوال تصحیح نکاح الغیر والطالب

وحکم الحبس والاطلاق والمسکن والانفاق والخلع والطلاق وتزوج الزوج باختھا

واربع سواھا واحکام المیراث مع کثرۃ تعدد ھا یعنی اس اختلاف پر کہ حنفیہ کے نزدیک عدت تین حیض ہیں اور شافعیہ کے نزدیک تین طہر کئی مسئلے دونوں اماموں میں مختلف ہو گئے ہیں۔

(۱) کسی نے اپنی عورت کو حالت طہر میں طلاق رجعی دی امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک تیسرے حیض میں رجوع کر سکتا ہے اور امام شافعیؒ کے نزدیک تیسرے حیض آنے پر حق رجعت باقی نہیں رہے گا کیونکہ ڈھائی طہر پورے ہو جائیں گے۔

(۲) تیسرے حیض میں عدت مطلقہ کے ساتھ امام ابو حنیفہ کے نزدیک غیر آدمی کا نکاح کرنا جائز نہ ہوگا کیونکہ ابھی عدت پوری نہیں ہوئی اور امام شافعیؒ کے نزدیک جائز ہو جائے گا کیونکہ عدت پوری ہو چکی۔
(۳) تیسرے حیض کے اندر امام ابو حنیفہ کے نزدیک عورت پر اپنے عدت کے گھر میں پابند رہنا لازم ہوگا کیونکہ عدت پوری نہیں ہوئی اور امام شافعیؒ کے نزدیک اب وہ عدت کے مکان سے نکلنے کی مختار ہو جائے گی۔
(۴) امام ابو حنیفہ کے نزدیک تیسرے حیض میں خاوند پر لازم ہوگا کہ عورت کو روٹی کپڑا اور رہنے کو مکان دے اور امام شافعیؒ کے نزدیک نہیں۔
(۵) تیسرے حیض میں خاوند کو اس معتدہ سے خلع کر لینے اور طلاق دیدینے کا اختیار اور حق ہے امام شافعیؒ کے نزدیک کچھ حق باقی نہیں رہا۔
(۶) خاوند اس معتدہ کی بہن سے یا اسکے سوا چار عورتوں سے تیسرے حیض کے وقت امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک نکاح نہیں کر سکتا کیونکہ عدت پوری نہیں ہوئی اور امام شافعیؒ کے نزدیک نکاح کر سکتا ہے۔
(۷) اگر خاوند معتدہ کے تیسرے حیض کے دنوں میں مر گیا تو معتدہ وارث ہوگی اور خاوند اسکے حق میں وصیت نہیں کر سکے گا کیونکہ وارث کے واسطے وصیت درست نہیں اور امام شافعیؒ کے نزدیک عورت اس صورت میں وارث نہیں ہوگی اور وصیت اسکے حق میں درست ہوگی۔ وکذلک قولہ تعالی قد علمنا ما فرضنا علیھم فی ازواجھم خاص

فی التقدیر الشرعی فلا یترک العمل بہ باعتبار انہ عقد مالی فیعتبر بالعقود المالیۃ

فیکون تقدیر المال فیہ موکولا الی رای الزوجین کما ذکرہ الشافعی

دوسری مثال خاص کی یہ ہے کہ اللہ تعالی نے جو فرمایا ہے کہ ہم نے مردوں پر عورتوں کے حق میں جو کچھ مقدر کیا ہے وہ ہم جانتے ہیں یہ مہر کی مقدار شرعی کے بیان میں خاص ہے پس اس پر عمل کرنے کو ترک نہیں کیا جائے گا اور یہ نہیں سمجھا جائے گا کہ نکاح میں مقدار مہر عقد مالی ہے پس اسکا اعتبار بھی عقود مالیہ کے طور پر ہوگا لہذا زوجین کی رائے پر مقدار مہر موقوف ہوگی جیسا کہ امام شافعیؒ فرماتے ہیں۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ امام ابو حنیفہ کے نزدیک مہر کی مقدار کم سے کم دس درم ہے۔ اور امام شافعیؒ کے نزدیک جو چیز کار آمد شے کی قیمت ہو سکے خواہ دس درم کی ہو یا زیادہ کی یا کم کی۔ وہ مہر ہونے کی صلاحیت رکھتی ہے اور وجہ اسکی یہ ہے کہ امام شافعیؒ کے نزدیک مہر کا مقرر کرنا آدمیوں کی رائے اور اختیار پر مفوض ہے شارع کیطرف سے مہر مقدر نہیں ہے امام ابو حنیفہؒ کا مذہب یہ ہے کہ مہر کی حد کثرت شارع کیطرف سے مقدر نہیں آدمی جتنا زیادہ چاہے مقرر کر سکتا ہے مگر مہر کی قلت شارع کی طرف سے

مقدر ہے اور وہ یہ ہے کہ دس درم سے کم کا مہر نہیں بندھ سکتا اور سند اسکی یہ ہے کہ اللہ نے آیت بالا میں تقدیر مہر ازواج کو اپنی طرف منسوب کیا ہے پس فرض لفظ خاص ہے جسکا استعمال شرع میں تقدیر کے معنی میں مقرر ہو چکا ہے چنانچہ کہتے ہیں فرض القاضی النفقۃ یعنی قاضی نے نفقہ مقرر کیا ہے اور سہام مقدرہ کو فرائض کہتے ہیں پس فرض اپنے لغوی معنی سے منقول ہو کر تقدیر کے معنی میں حقیقت عرفی بن گیا ہے اور اس لفظ فرض کے بعد جو ضمیر نا ہے وہ بھی خاص ہے اس لیئے کہ متکلم کی ذات پر دلالت کرتی ہے اور غیر متکلم اس سے نکل جاتے ہیں اس تفصیل سے ثابت ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے علم میں مہر مقدر ہے اور اس مہر مقدر کی تعداد کو ہم نے دو طور سے جانا ایک تو آنحضرت کے اس بیان سے لا مہر اقل من عشرۃ دراھم رواہ الدارقطنی والبیہقی عن جابر یعنی مہر دس درم سے کم نہیں دوسرے اس بات سے کہ دس درم کی چوری پر ہاتھ کٹوا ڈالا جاتا ہے اور اس سے کم میں نہیں کاٹا جاتا تو جسطرح ہاتھ کا کاٹنا چوری میں دس درم کا عوض مقرر ہوا ہے اسیطرح مہر کا مال ہوگا جو ایک عضو یعنی فرج کے مقابل ہے تو یہ بھی دس درم سے کم نہونا چاہیے پس تقدیر خاص ہے جسکا بیان اس آیت میں ہے گو جو کچھ مقدر ہے وہ مجمل ہے اور آیت میں مذکور نہیں اسلیے اُسکے کھولنے اور بیان کرنے کی ضرورت پڑی پس حدیث اور قیاس نے اسے بھی کھول دیا فرض تقدیر کے معنے میں حنفیہ کی اصطلاح ہے لغت میں اسکے معنی معین کرنا اور مشخص کرنا اور واجب کرنا ہیں امام شافعیؒ کہتے ہیں کہ لغوی معنے جو حقیقی ہیں اس آیت میں مراد ہیں اور قرینہ اسکا یہ ہے کہ اسکو علیٰ کیساتھ متعدی کیا ہے کہ جب فرض کو علیٰ کے ساتھ متعدی کرتے ہیں تو ایجاب کا فائدہ دیتا ہے مثلاً فرض علیہ کا مطلب یہ ہے کہ اسپر واجب کیا گیا علاوہ اسکے ما ملکت ایمانھم کا عطف فی ازواجھم پر صاف پکار کر بتا رہا ہے کہ یہاں فرض سے مراد مہر نہیں کیونکہ کنیز کے واسطے اللہ نے مہر مقدر نہیں کیا ہے پس یہاں نان و نفقہ مراد ہوگا کیونکہ یہ چیزیں زوجہ اور کنیز دونوں کے لیے واجب ہیں پس اس تقدیر پر قد علمنا ما فرضنا علیھم فی ازواجھم وما ملکت ایمانھم کے یہ معنی ہوے کہ ہم نے جو کچھ مردوں پر ان کی عورتوں اور کنیزوں کے واسطے واجب کیا ہے وہ ہم جانتے ہیں فرضنا یہاں اوجبنا کے معنی میں ہے اور وہ مہر نہیں بلکہ نان و نفقہ ہے اور ظاہر ہے کہ یہ چیزیں مرد پر اپنی عورت اور حرم دونوں کے لیے واجب ہیں حنفیہ جواب دیتے ہیں کہ فرضنا کا تعدیہ علیٰ کے ساتھ تضمین معنی ایجاب کے لیے ہے پس اس صورت میں قد علمنا ما فرضنا کے معنی قدرنا موجبنا علیھم ہوے اور ما ملکت ایمانھم کے

اور یہ لفظ فرضنا مقدر ہے لیس خالی ماملکت ایمانھم کا علمنا نے از واجھم پر نہیں تاکہ وہ خرابی لازم آئے بلکہ یہاں دوسرا فرضنا موجود ہے جو مقدر ہے اور آیت کی تقدیر یوں ہوگی قد علمنا ما فرضنا علیھم فی ماملکت ایمانھم پہلا فرضنا تو قدرنا کے معنی میں ہے اور دوسرا فرضنا اوجبنا کے معنی میں اور مطلب یہ ہے کہ ہمنے مردوں پر عورتوں کے بارے میں جو کچھ فرض یعنی مقدر کیا ہے وہ ہمکو معلوم ہے وہ یہ ہے کہ مہر مقرر کریں اور جو کچھ ہم نے مردوں پر واجب کیا ہے انکے ہاتھ کے مالوں یعنی کنیزوں کے حق میں وہ بھی ہم جانتے ہیں یعنی انکو نان ونفقہ دیں

وفرع علی ھذا ان التخلی لنفل العبادۃ افضل من الاشتغال بالنکاح واباح ابطالہ بالطلاق کیف ماشاء الزوج من جمع وتفریق واباح ارسال الثلث جملۃ واحدۃ

اور اس قاعدے پر امام شافعیؒ یہ تفریع فرماتے ہیں کہ عبادت کے واسطے عزلت اختیار کرنا نکاح کرنے سے بہتر ہے اور یہی وجہ ہے کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک خاوند کے واسطے مباح ہے جسطرح چاہے طلاق دے ایک دفعہ ہی تین طلاقیں دیدے یا متفرق کر کے دے اور امام ابوحنیفہؒ کا مذہب یہ ہے کہ دو یا تین طلاقیں ایک دفعہ ہی بدعت مذمومہ ہے کیونکہ سنت کے مخالف ہے وجعل عقدۃ النکاح قابلا للفسخ بالخلع اور امام شافعیؒ نے کہا ہے کہ نفس خلع سے فسخ ہو جاتا ہے اور چونکہ خلع فسخ ہے اسلیے نکاح باقی نہیں رہتا اور چونکہ طلاق نہیں ہے اسلیے اسکے بعد طلاق جائز نہیں ہے اور امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک خلع طلاق ہے اسلیے دوسری طلاق اسکے بعد واقع ہو سکتی ہے کیونکہ خدائے تعالے فرماتا ہے الطلاق مرتان فامساک بمعروف او تسریح باحسان فان خفتم ان لا یقیما حدود اللہ فلا جناح علیھما فیما افتدت بہ تلک حدود اللہ فلا تعتدوھا ومن یتعد حدود اللہ فاولئک ھم الظالمون مطلب یہ ہے کہ طلاق رجعی دو بار کر کے ہے یا طلاق شرعی یہ ہے کہ بار بار کر کے دی جائے نہ جمع کر کے ایک بار دی جائے اسکے بعد یا تو بھلائی کے ساتھ روک لینا ہے یعنی رجعت کر لینا ہے یا احسان کے ساتھ چھوڑ دینا ہے پھر اسکے بعد اللہ نے مسئلہ خلع کا ذکر کیا ہے اس طرح کہ پس اگر تم (اے حکام وقت) ڈرو کہ دونوں اللہ کے قاعدے یعنی زوجیت کے حقوق بھلائی کے ساتھ ملحوظ نہ رکھیں گے تو دونوں میں گناہ نہیں کہ عورت مرد کو چھوٹنے کا بدلہ دے اسکو خلع کہتے ہیں تو معلوم ہوا کہ خلع میں عورت کا کام یہ ہے کہ وہ بدلہ دے اور مرد کا فعل وہ ہے جسکو اس سے قبل بیان کر دیا ہے یعنی طلاق دینا تو خلع فسخ نہ ٹھہرا کیونکہ فسخ میں طرفین کو مداخلت حاصل ہوتی ہے اور یہاں عورت صرف بدلہ دینے سے چھٹکارا نہیں پا سکتی جبتک مرد اسکو طلاق نہ دے تو ثابت ہوا کہ مرد کا کام وہی ہے جو پہلے ذکر ہو چکا ہے یعنی طلاق دینا پھر بعد اسکے فرمایا ہے

فان طلقها فلا تحل لہ من بعد حتی تنکح زوجا غیرہ فان طلقہا فلا جناح علیہما ان یتراجعا یعنی پھر اگر اسکو طلاق دے تو اب حلال نہیں اسکو وہ عورت جبتک نکاح نہ کرے کسی دوسرے خاوند سے پھر اگر شوہر ثانی اسکو طلاق دے تب گناہ نہیں ان دونوں پر کہ پھر مل جائیں پس امام شافعیؒ تو کہتے ہیں کہ خدائے تعالیٰ کا یہ قول اُس قول سے متصل ہے جسمیں ذکر ہے الطلاق مرتان اور یہ تیسری طلاق ہی اول دو طلاقوں کا ذکر کیا جنکے بعد رجعت کا حق حاصل تھا پھر تیسری طلاق کا ذکر کیا جس کے بعد رجعت کا حق حاصل نہ رہا اور دونوں بیانوں کے درمیان میں خلع کا ذکر بطور جملہ معترضہ کے ہے کیونکہ خلع فسخ ہی جسکے بعد طلاق دینے کا حق حاصل نہیں رہتا اسلیے خلع کو پچھلے قول سے کوئی تعلق نہو گا۔ امام ابوحنیفہؒ کہتے ہیں کہ فان خفتم کا فا کلمہ خاص ہے اور معنی خاص کے لیے موضوع ہے اور تعقیب و ترتیب بلا مہلت کے لیے آتا ہے اور یہ طلاق افتدا یعنی بدلے کے بعد مذکور ہوئی ہے تو چاہیے کہ خلع کے بعد واقع ہو اور خلع بھی طلاق ہے غایت یہ ہے کہ اس صورت میں چار طلاقیں لازم آتی ہیں دو تو وہ ہیں جنکا ذکر اللہ پاک نے اس قول میں کیا ہے الطلاق مرتان اور تیسری طلاق خلع ہے اور چوتھی طلاق وہ ہے جس کے بعد عورت مرد پر حلال نہیں رہتی اور اس میں کوئی مضائقہ نہیں کیونکہ یہ ظاہری صورت ہے ورنہ درحقیقت وہی تین کی تین طلاقیں رہیں کیونکہ خلع کوئی علٰحدہ مستقل طلاق نہیں بلکہ انھیں دونوں رجعی طلاقوں میں مندرج ہے اور اس صورت میں آیت میں طلاق مال نہ لینے کی حالت میں رجعی قرار پائے گی اور مال لینے کی حالت میں کہ خلع ہے بائن سمجھی جائے گی اور معنی آیت کے یوں ہوں گے کہ طلاق دو بار کرکے ہے پس اگر دونوں رجعی ہوں تو اس صورتمیں بھلائی کے ساتھ روک لینا ہے یا احسان کے ساتھ چھوڑ دینا ہے اور اگر دونوں رجعی نہوں بلکہ خلع کے ضمن میں واقع ہوں تو اس وقت میں بائنہ ہوں گی اور اگر پھر اُن دونوں رجعی کے بعد طلاق دی تو مرد پر وہ عورت حلال نہیں رہتی اور اگر شافعیؒ کے مذہب پر عمل کیا جائے تو لفظ خاص یعنی فا کا موجب باطل ہو جائے اور خلع کے بعد طلاق واقع ہونے کی صورت میں اس لفظ خاص کا عمل باقی رہے گا تلویح میں علامہ تفتازانی نے اس مقام پر یہ کہا ہے کہ تم نے یہ جو کچھ کہا ہے یہ اُس صورت میں صحیح قرار پاتا ہی کہ او تسریح باحسان سے مراد ترک رجعت ہی ہو اور اگر اس سے مراد تیسری طلاق ہو جیسا کہ انسؓ سے بیہقیؒ نے روایت کی ہے کہ ایک آدمی آنحضرتؐ کے پاس آیا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ انی اسمع اللہ یقول الطلاق مرتان

فان الثالثۃ قال امساک بمعروف اوتسریح باحسان ہے الثالثۃ یعنی مجھ کو اللہ کے قول سے
یہ معلوم ہوگیا کہ طلاق دو بار کرکے ہے مگر تیسری کا حال معلوم نہوا فرمایا تیسری طلاق تسریح باحسان ہے تو
اس صورت میں فان طلقھا تسریح باحسان کا بیان قرار پائے گا اور اب اسکا مسئلہ خلع سے کوئی
تعلق باقی نہ رہے گا اور اس تقدیر پر آیت کے معنی یہ ہوں گے کہ طلاق دو بار کرکے ہے پھر اسکے بعد یا تو
بھلائی کے ساتھ روک لینا ہے یعنی یا رجعت کرلینا ہے یا احسان کے ساتھ چھوڑ دینا ہے تیسری طلاق دیکر
پس جبکہ تیسری طلاق دے کر چھوڑ دیا تو اب اسکے بعد مرد پر وہ عورت حلال نہیں رہتی اس صورت میں
آیت کی دلالت اس امر پر نہوگی کہ خلع کے بعد طلاق مشروع ہے جواب اس کا یہ ہے کہ آنحضرتؐ کے قول سے
یہ مراد ہے کہ تیسری طلاق تسریح باحسان میں داخل ہے نہ یہ کہ تسریح باحسان بعینہ تیسری طلاق ہے
کیونکہ احسان کے ساتھ چھوڑ دینا عبارت ہے اس سے کہ رجعت نہ کرے اور رجعت نہ کرنا تیسری طلاق نہ دینے
سے عام ہے دونوں کا مفہوم ایک نہیں اگر رجعت نہ کرنے سے اشارہ صرف تیسری طلاق کی طرف ہوتا تو
الطلاق مرتان فامساک بمعروف او تسریح باحسان کے معنے یہ ہوتے کہ دو طلاق کے بعد واجب ہے
کہ یا تو بھلائی کے ساتھ رجعت کرلے یا احسان کے ساتھ تیسری طلاق دیدے حالانکہ یہ بالاجماع باطل ہے کیونکہ
مرد کو یہ بھی اختیار ہے کہ نہ رجعت کرے اور نہ طلاق دے بلکہ کچھ بھی نہ کرے یہانتک کہ عورت کی عدت پوری
ہوجائے وکذلک قولہ تعالیٰ حتی تنکح زوجا غیرہ خاص فی وجود النکاح من المرأۃ
اسیطرح اللہ تعالیٰ کا قول حتی تنکح زوجا غیرہ عورت کو نکاح کا اختیار حاصل ہونے میں خاص ہے مطلب
اسکا یہ ہے کہ اگر مرد نے عورت کو تیسری طلاق بھی دیدی تو یہ عورت طلاق دینے والے خاوند پر حلال
نہیں ہوسکتی جب تک کہ اور سے نکاح نہ کرلے اور اسی کو شرعاً حلالہ کہتے ہیں غرض کہ یہاں نکاح کرنے کا
کام عورت کیطرف منسوب کیا ہے کہ وہ نکاح کرے جس سے معلوم ہوگیا کہ عورت بالغہ کو خود نکاح کرنے کا اختیار ہے
فلا یترک العمل بہ بما روی عن النبی علیہ السلام ایما امرأۃ نکحت نفسھا
بغیر اذن ولیھا فنکاحھا باطل باطل باطل پس نہیں چھوڑا جائے گا یہ حکم اس حدیث
کے سبب کہ جو عورت بلا اجازت اپنے ولی کے نکاح کرے تو نکاح اس کا باطل ہے الخ۔ اصحاب
سنن نے ابن جریج سے انھوں نے سلیمان بن موسیٰ سے انھوں نے زہری سے انھوں نے عروہ سے
انھوں نے حضرت عائشہؓ سے یوں روایت کی ہے کہ جو عورت نکاح کرے بغیر اذن ولی کے پس

ام سلمہ کے پاس بھیجا کہ ان سے اس کا حال دریافت کرے تو انھوں نے اس سے کہا کہ سبیعہ سلمیہ اپنے خاوند کی وفات سے کچھ راتوں بعد جنی تھی اسکا ذکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ہوا آپنے فرمایا کہ تو حلال ہوئی جس سے چاہے نکاح کرے اور جامع ترمذی میں ہے کہ وہ ۲۳ دن یا ۲۵ دن کے بعد جنی تھی اور ابو ہریرہؓ نے پانچ ہزار حدیثین روایت کی ہین جنکو ثقات نے یاد کرکے بیان کیا ہے۔ وانس بن مالك اورانس بن مالک بھی اسی طرح کے ہین اوراسی قبیل سے ہین عقبہ بن مالک اور اعراب اکثر اہل سنت وجماعت کا مذہب یہ ہے کہ تمام صحابہ عادل ہین اور انکے تزکیہ کی ضرورت نہین اور بعض کے نزدیک وہ عام مسلمانون کی طرح ہین اوران مین ہر طرح کے آدمی ہین جنمین عادل بھی ہین اور غیر عادل بھی ہین اسلیے ان کا تزکیہ ضروری ہے اور بعض اہل تحقیق نے کہا ہے کہ وہ اس وقت تک عموماً عادل تھے جبتک فتنون مین داخل نہ ہوے جب فتنون مین شریک ہوے تو ان کی عدالت جاتی رہی پس جو لوگ حضرت عثمان کے واقعۂ قتل مین شریک ہوے بغیر تزکیے کے وہ نامقبول ہین جس نے توبہ نہین کی تھی اسکی روایت معتبر نہین اور حق یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ کے قتل مین کوئی صحابی شریک نہ تھا یہ ساری کارستانی دوسرے باغیون کی تھی اور جس وقت معاویہ بن ابی سفیان نے حضرت علیؓ سے مخالفت کی تو اس وقت صحابہ کے تین فریق ہوگئے ایک گروہ امیرالمومنین خلیفۂ برحق کا طرفدار ہوگیا دوسری جماعت نے امیر شام کی اعانت کی اور تیسرے فریق نے سب سے الگ تھلگ رہنا پسند کیا انھون نے دونون کی حمایت سے توقف کیا اور شک نہین کہ ان زمانون کے محدث اور مجتہد تینون فریق سے احادیث اور روایات لیتے رہے اور ہر ایک کے بیان پر وثوق رکھتے تھے باعتبار روایت کے صحابہ کے تین حال ہین (۱) جن لوگون نے کثرت سے روایت کی ہے ان کی حدیثین تعداد مین ایکہزار اور اس سے زیادہ بھی پائی جاتی ہین ایسے آٹھ شخص ہین۔ ابو ہریرہؓ۔ عائشہؓ۔ عبداللہ بن عمر بن خطاب۔ عبداللہ بن عباس۔ عبداللہ بن عمرو بن عاص۔ انس۔ جابر۔ اور ابو سعید خدری (۲) جن لوگون نے بہت کم حدیثین روایت کین انکی روایتین تعداد مین چالیس تک پہونچتی ہین اور بعض کی روایات چالیس بھی نہین ہین اور بعض نے سو تک بھی حدیثین روایت کی ہین (۳) ایسے لوگ ہین جنھون نے نہ زیادہ حدیثین روایت کین اور نہ بہت کم چنانچہ بعض نے پانسو اور بعض نے کچھ اس سے زیادہ

محدثین روایت کی ہیں جیسے ابوموسیٰ اشعری اور براء بن عازب وغیرہ فاذا صحت روایۃ مثلہما عندک فان وافق الخبر القیاس فلا خفاء فی لزوم العمل بہ وان خالفہ کان العمل بالقیاس اولیٰ ان جیسے راویوں کی روایت صحیح ہونے پر اگر وہ قیاس کے موافق ہے تو یقیناً اس پر عمل کرنا لازم ہے اور اگر قیاس کے مخالف ہے تو قیاس پر عمل کرنا بہتر ہوگا کیونکہ اگر حدیث پر عمل کیا جائے اور قیاس کو بے ضرورت چھوڑ دیا جائے تو ایسی حدیثوں میں رائے کا دروازہ بند ہوجائے حالانکہ اللہ فرماتا ہے فاعتبروا یا اولی الابصار یعنی قیاس کرو اے صاحبان بصیرت اور بڑی وجہ یہ ہے کہ راوی نے جو بات رسول اللہ کی زبان مبارک سے سنی اگر اسکے الفاظ یاد نہ رہے اور اپنے فہم کے مطابق حدیث کا مطلب سمجھ کر حضرت سے روایت کی تو ممکن ہے کہ آنحضرت کا مطلب کچھ اور تھا اور وہ کچھ اور سمجھ گیا ہو تو اس ضرورت سے حدیث کا قیاس کے سامنے ترک کرنا اچھا ہے اور ایسے راوی سے جسکو قوت اجتہاد اور تفقہ حاصل نہ ہو ایسا واقع ہوجانا کچھ بعید نہیں کیونکہ وہ بوجہ فقیہ نہ ہونے کے مضمون کلام رسول اللہ کے عدم فہم سے مصئون نہیں مثالہ ما روی ابو هریرۃ الوضوء مما مستہ النار فقال لہ ابن عباس ارأیت لو توضأت بماء سخین اکنت تتوضأ منہ فسکت وانما ردہ بالقیاس اذ لو کان عندہ خبر لرواہ مثلاً ابوہریرہؓ نے جب یہ حدیث روایت کی کہ اس چیز سے وضو ہے جسکو آنچ لگی ہے تو ابن عباس نے کہا کہ اگر تم گرم پانی سے وضو کرو تو پھر کیا اسکے بعد اور وضو جدید کروگے ابوہریرہؓ خاموش ہوگئے عبد اللہ ابن عباسؓ نے اس موقع پر قیاس ہی کو پیش کیا کیونکہ اگر اس باب میں انکے پاس کوئی خبر ابوہریرہؓ کی خبر کے معارض ہوتی تو اسکو پیش کرتے ابوہریرہ کو کچھ جواب بن نہ آیا وعلی هذا یعنی اس قاعدے کی بنا پر کہ خبر قیاس کے مقابلے میں ترک کردی جاتی ہے جبکہ راوی تفقہ اور اجتہاد میں معروف نہ ہو ترک اصحابنا روایۃ ابی هریرۃ فی مسئلۃ المصراۃ بالقیاس علمائے حنفیہ نے مسئلہ مصراۃ میں قیاس کے مقابلے میں حدیث ابوہریرہؓ پر عمل نہیں کیا تفصیل اسکی یہ ہے کہ ابوہریرہ سے بخاری ومسلم میں مروی ہے لا تصروا الابل والغنم فمن ابتاعها فانہ بخیر النظرین بعد ان یحلبها ان شاء امسک وان شاء ردها وصاعا من تمر یعنی حضرت نے فرمایا کہ نہ بند رکھا کرو کئی روز کا

دودھ اونٹ اور بکری اور بھیڑ کے تھنون مین سو جو اُن کو مول لیوے وہ دوہنے کے بعد دو کام مین مختار ہے خواہ رکھے خواہ ان کو پھیر دے ایک صاع کھجور بدلے کردنا باز دن کا دستور ہے کہ کئی دن کا دودھ گائے بکری کا بند رکھتے ہین تا کہ مول لینے والا دھوکے سے مول لیوے سو حضرت نے فرمایا کہ بعد مول لینے کے خریدار کو اختیار ہے خواہ رکھے خواہ پھیر دے بدلا دے کر یہی مذہب امام شافعیؒ کا ہے اور امام اعظمؒ کے مذہب مین بدلا دینا نہین کیونکہ یہ حدیث ہر وجہ سے قیاس کے مخالف ہے اسلیے کہ واپسی در اسباب مین تاوان کا یہ دستور ہے کہ اگر مثلی چیز ہے تو اُسکا مثل دلایا جاتا ہے اور اگر قیمت دار ہے تو قیمت دلائی جاتی ہے پس دودھ کا تاوان یا تو دودھ ہونا چاہیے یا قیمت ایک صاع چھوارے نہ قیمت ہین نہ مثل اور اگر چھواردن کے ساتھ تاوان مقرر بھی ہو تو یہ چاہیے کہ دودھ کی کمی بیشی کے مطابق چھوارے دلانے جائین نہ یہ کہ دودھ تھوڑا ہو یا بہت ہر ایک کے عوض مین صرف ایک صاع چھواردن کے دلانے کا حکم ہو اسلیے امام موصوف نے ظاہر حدیث کو قیاس کے مقابلے مین ترک کر دیا اور جانور مشتری کے مکان پر جسقدر رہا اور دانا کھایا ہے وہی دودھ کا عوض ہو گیا ابوالحسن کرخی حنفی کا مذہب یہ ہے کہ حدیث کے قیاس پر مقدم ہونے کے لیے راوی کا فقیہ ہونا شرط نہین بلکہ ہر راوی عادل کی خبر بشرطیکہ کتاب وسنت کے مخالف نہو قیاس پر مقدم ہے کیونکہ جب راوی کی عدالت اور ضبط ثابت ہو چکا تو اب خبر مین راوی کی طرف سے تغیر کا احتمال ہونا ایک امر موہوم ہے اور ظاہر ہے کہ وہ اُسی طرح روایت کرے گا جیسے کہ سُنے گا اور اگر سُنی ہوئی بات کو متغیر بھی کرے گا تو اسطرح متغیر نہ کریگا کہ مطلب کچھ کا کچھ ہو جائے اس لیے کہ تمام صحابہ عادل ہین پس صحابی عادل وضابط کی خبر ہمیشہ قیاس پر مقدم رہے گی چنانچہ حضرت عمرؓ نے ایک صحابی غیر فقیہ کی خبر کی بنا پر جنین کی دیت غرہ مقرر کیا تفصیل اسکی یہ ہے کہ حضرت عمرؓ نے پیٹ کا بچہ ساقط کر دینے کے باب مین صحابہ سے مشورہ کیا اور اُن سے نبی علیہ السلام کے وقت کی اسکی کوئی نظیر دریافت کی تو حمل بن مالک نے کہا کہ ایک عورت نے دوسری عورت کے جو حاملہ تھی خیمے کی چوب ماری جسکے صدمے سے وہ مر گئی اور اُسکے پیٹ کا بچہ بھی مر گیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جنین مین غرے کا فیصلہ کیا اور قاتلہ کو قصاص مین قتل کیے جانے کا حکم دیا حضرت عمرؓ نے اس خبر کے مطابق عمل کیا باوجودیکہ حمل بن مالک فقہاے صحابہ مین سے نہ تھے حضرت عمرؓ نے غرے کی قیمت پچاس دینار لگائے اور ہر ایک

دینار دس درم کا جیسا کہ ابن ابی شیبہ نے مصنف میں زید بن اسلم سے روایت کی ہے حضرت عمرؓ کے اس خبر پر عمل کرنے سے ثابت ہوتا ہے کہ قیاس پر خبر کو ترجیح ہے اور گو خبر قیاس کے خلاف ہو مگر اسکو ترک نہیں کیا جاتا چنانچہ خبر مذکورہ بالا بھی سراسر قیاس کے خلاف ہے اسلیے کہ اگر پیٹ کے بچے میں جان پڑ گئی تھی تو پوری دیت واجب تھی اور وہ سونے سے ایکہزار دینار ہیں اور چاندی سے دس ہزار درم اور اگر جان نہ پڑی تھی تو اسکی دیت کچھ بھی نہ تھی کرخی کی تحقیق کا خلاصہ یہ ہے کہ راوی عدالت وحفظ میں مشہور ہو علم واجتہاد میں مشہور ہو یا نہو تو اسکی خبر کو کسی طرح ترک نہ کرنا چاہیے گو قیاس اسکے موافق ہو یا مخالف وباعتبار اختلاف حال الرواۃ قلنا

شرط العمل بخبر الواحد ان لا یکون مخالفا للکتاب اور باعتبار اختلاف حال راویوں کے علماے حنفیہ نے خبر آحاد پر عمل کرنے کی یہ شرط کی ہے کہ کتاب اللہ کے مخالف نہ ہو جیسا کہ عبادہ بن صامت سے بخاری ومسلم نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا ہو لا صلوۃ لمن لم یقرء بفاتحۃ الکتاب یعنی نہیں ہے نماز اس شخص کی جس نے الحمد نہ پڑھی اس حدیث کے ساتھ امام شافعیؒ نے سورۂ فاتحہ کے نماز میں پڑھنے کی فرضیت پر تمسک کیا ہے اسلیے کہ نفی کی گئی ہے نماز کی اس سے کہ فاتحہ نہ پڑھے اور حنفیہ کے نزدیک نفی کمال کی ہے یعنی بغیر اسکے نماز پوری نہیں ہوتی کیونکہ نماز کی نفی کے معنے لینا اس آیت کے مخالف ہے۔ فاقرؤا ما تیسر من القرآن یعنی پڑھو جو کہ آسان ہو قرآن سے پس فرض کہ بغیر اسکے نماز ادا نہو ایک آیت یا تین آیتوں کا پڑھنا ہے قرآن سے خواہ فاتحہ ہو یا سواے اسکے اور کچھ اور سورۂ فاتحہ کا پڑھنا واجب ہے کہ بغیر اسکے نماز ناقص ہوتی ہے اور امام شافعی کا حدیث پر عمل کرنا اور کتاب کو ترک کرنا بیجا ہے اسلیے کہ خبر واحد ظنی ہے اور کتاب قطعی۔ والسنۃ المشہورۃ اور دوسری شرط خبر واحد پر عمل کرنے کی یہ ہے کہ سنت مشہورہ کے مخالف نہو جیسے ابن عباس کی یہ حدیث جسکو مسلم نے روایت کیا ہے ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قضی بیمین وشاھد یعنی حضرتؐ نے حکم فرمایا ساتھ قسم کے اور گواہ کے مخالف ہے اس حدیث کے جسکے الفاظ یہ ہیں البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکر یعنی شاہد مدعی پر ہے اور قسم اس شخص پر ہے جو انکار کرے وان لا یکون مخالفا للظاھر اور دوسری شرط خبر واحد پر عمل کرنے کی یہ ہے کہ ظاہر کے بھی خلاف نہو جیسے

بسم اللہ کو بلند آواز سے پڑھنے کی حدیث عبد اللہ بن عباس سے مروی ہے اگرچہ حاکم اور دارقطنی
نے اسکی تصحیح کی ہے مگر اسپر عملدرآمد نہیں ہوا کیونکہ اسکے مقابلے مین بہت سی روایات صحیح اس امر کی
موجود ہین کہ پیغمبر خدا اور خلفاے راشدین جہری نمازون مین قرارت کو الحمد للہ رب العالمین سے
شروع کرتے تھے اور سب لوگ بسم اللہ کا اخفا کرتے تھے اگر بسم اللہ کا جہر رسول خدا سے ثابت ہوتا
تو انکی شان سے یہ بعید تھا کہ مدة العمر اُسکے عملدرآمد کے تارک رہتے اور جتنے تابعین تھے وہ بھی
بسم اللہ کو آہستہ کہتے تھے اور یہی مذہب سفیان ثوری اور ابن مبارک کا ہے اور ابن عبد اللہ
اور ابن منذر نے کہا ہے کہ یہی قول ابن مسعود۔ ابن زبیر۔ عمار بن یاسر عبد اللہ بن مغفل۔ حاکم
حسن بن الحسن شعبی۔ نخعی۔ اوزاعی۔ عبد اللہ بن مبارک۔ قتادہ۔ عمر بن عبد العزیز۔ اعمش۔ زہری
مجاہد۔ حماد۔ ابی عبید۔ احمد بن اسحق اور امام ابوحنیفہؒ کا ہے۔ (۲) اسی قبیل سے ہین وہ احادیث
جن مین انس اور ابوہریرہ سے مروی ہے کہ ہمیشہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم قنوت نماز صبح
کی اخیر رکعت مین پڑھتے تھے انس کی روایت کو دارقطنی نے اور ابوہریرہؓ کی روایت کو بخاری نے
بیان کیا ہے چنانچہ امام شافعیؒ کا اسپر عملدرآمد ہے امام ابوحنیفہ کہتے ہین کہ سواے وتر کے اور کسی
نماز مین دعاے قنوت پڑھنا روا نہین اگر آنحضرتؐ دعاے قنوت فجر کی نماز مین پڑھتے رہتے تو
صحابہ کا ضرور اُسپر عملدرآمد ہوتا جو ہمیشہ آپ کے پیچھے نماز پڑھتے رہے یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ جم غفیر
صحابہ کا اسکو بھول جاتا اور دو حدیثین قطعی موضوع ہین (۳) بقول بحر العلوم مصنف شرح مسلم الثبوت
اسی قسم سے صلوٰۃ التسبیح بھی معلوم ہوتی ہے جس کی حدیث ابن عباس سے ابوداؤد ابن ماجہ اور
بیہقی وغیرہ نے روایت کی ہے کیونکہ صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین کی ہمت ہر ایک توبہ و استغفار
کے کام مین مصروف تھی اور جبکہ صلوٰۃ التسبیح کے یہ فضائل کہ اُسکے کرنے سے اگلے پچھلے پرانے
نئے بھول چوک کر اور جان بوجھ کر کیے ہوئے اور چھوٹے بڑے اور چھپے ہوے اور ظاہر گناہ بخشدیے
جاتے ہین اُنکے نزدیک ثابت ہوتے تو وہ ضرور اسپر عمل کرتے اور بعض متاخرین اہل حدیث کا یہ کہنا
کہ صلوٰۃ التسبیح کی حدیث مین اگرچہ بعض طریقے ضعیف ہین مگر طریقون کی کثرت کی وجہ سے درجۂ حسن کو پہونچگئی
ہے قابل وثوق نہین قال علیہ السلام تکثر لکم الاحادیث بعدی آنحضرتؐ نے فرمایا ہے کہ میرے بعد بہت سی
حدیثین میری طرف سے تمھارے پاس پہونچین گی سینکڑون ہزارون بلکہ لاکھون حدیثین دانستہ لوگون نے

وضع کرلین حماد بن زید کا بیان ہے کہ چودہ ہزار حدیثین ایک صرف زنادقہ نے وضع کرلین عبد الکریم وضاع نے خود تسلیم کیا تھا کہ چار ہزار حدیثین اُسکی موضوعات مین بہت سے ثقات اور پارسا تھے جو تیکسدمتی نے فضائل در ترغیب مین وضع کرتے تھے حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہین کان حدیثون نے بہت ضرر پہونچایا کیونکہ ان واضعین کے ثقہ اور تورع اور زہد کی وجہ سے یہ حدیثین اکثر مقبول ہوگئین اور رواج پاگئین اسلیے آئمہ حدیث کو ان کی تنقید وتصحیح مین بڑی جانفشانی پڑی اور لاکھون حدیثون مین سے نہایت احتیاط کے ساتھ تھوڑی حدیثین باقی رکھین۔ فاذا روی لکم عنی حدیث

فاعرضوہ علی کتاب اللہ فما وافق فاقبلوہ وماخالف فردوہ پس جب کوئی حدیث میری طرف سے تمہارے پاس روایت کی جائے اُسکو کتاب کے سامنے پیش کرو موافق ہو تو قبول کرو اور اگر وہ حدیث کتاب اللہ کے مخالف ہو تو اُسکو رد کردو۔ یاد رکھو کہ یہ حدیث موضوع اور قابل اعتبار نہین جیسا کہ میر سید شریف نے رسالہ اصول حدیث مین اُسکی تصریح کی ہے اور معدن الاصول مین جو لکھا ہے کہ یہ حدیث صحیح بخاری مین موجود ہے یہ بالکل غلط ہے یا حضرت کے زمانے کا نشا یہ ہوگا کہ آگے کو لوگ میری طرف سے حدیثین بنا بنا کر قرآن کا معارضہ کرین تو تمکو اُنپر عمل نہ کرنا چاہیے اور اُنہنے موضوع حدیث کی شناخت کے لیے قرآن سے ملانا معیار قرار دیا ہو وتحقیق ذلک فی ماروی

عن علی بن ابی طالب انہ قال کانت الرواۃ علی ثلثۃ مومن مخلص صحب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وعرف معنی کلامہ اور تحقیق اسکی یہ ہے کہ حضرت علیؓ رضی اللہ عنہ سے منقول ہوا ہے کہ راویون کی تین قسمین ہین مومن مخلص جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور مین رہا اور اُنکے کلام کو سمجھا جو کچھ آپ نے اُسکے سامنے بیان کیا اُس کلام کے معنی سے بخوبی آگاہ ہوا اور آپ کی مراد سے واقف تھا۔ واعرابی جاء من قبیلۃ فسمع بعض ما سمع ولم یعرف

حقیقۃ کلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرجع الی قبیلۃ فروی بغیر لفظ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فتغیر المعنی وھو یظن ان المعنی لایتفاوت دوسرے اعرابی کہ اپنے قبیلے سے آیا اور حضرتؐ کے بعض کلام پاک کو سُنا مگر اُسکی حقیقت کو نہ پہونچا پھر اپنے قبیلے کی طرف لوٹ گیا اور اُن الفاظ مین حدیث کو روایت کیا جو حضرتؐ کی زبان مبارک سے نہین نکلے تھے پس معنی بدل گئے حالانکہ اس اعرابی کو یہ گمان رہا کہ جو کچھ آنحضرتؐ نے فرمایا تھا وہ بے کم وکاست ادا کرتا ہون ومنافق لم یعرف

نفاقه مالم يسمع وافترى فمنهم اناس ظنوه مومنا مخلصا فرووا ذلك واشتهر
بين الناس تیسری قسم وہ منافق ہے جس کا نفاق ظاہر نہین ہوا اُسنے بغیر سُنے روایت کردیا
اور افترا باندھا اُس سے اور لوگون نے سُنا اور اُسکو مومن مخلص سمجھا اسی طرح روایت در روایت وہ حدیث
لوگون مین مشہور ہوگئی یہی وجہ ہے کہ بخاری نے چھ لاکھ حدیثون مین سے جو اُنکے پاس تھین ۷۲۷۵
حدیثین باقی رکھین اگر مکررات نکال ڈالی جائین تو صرف ...۴ حدیثین باقی رہتی ہین اور مسلم نے
اپنی صحیح کو تین لاکھ حدیث سے انتخاب کرکے بارہ ہزار اُس مین رکھی ہین فلهذا المعنى یعنی راویون
کے اختلاف کی وجہ سے وجب عرض الخبر على الكتاب والسنة المشهورة خبر واحد کا کتاب
اور سنت مشہورہ سے مقابلہ کرنا چاہیے اگر اُسکے مخالف ہو تو ترک کردینا چاہیے ومثال العرض على

الكتاب في حديث مس الذكر فيما يروى عنه عليه السلام من مس ذكره فليتوضأ
اور کتاب اللہ پر پیش کرنے کی مثال یہ ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ جو کوئی تم مین سے اپنے ذکر کو ہاتھ
لگائے تو چاہیے کہ وضو کرے جیسا کہ بسرہ بنت صفوان سے مالک احمد ابوداؤد ترمذی نسائی ابن ماجہ
اور دارمی نے روایت کی ہے اور اس بات کی دارقطنی یحیی احمد اور بخاری نے تصحیح کی ہے فعرضنا

على الكتاب فخرج مخالفا لقوله تعالى فيه رجال يحبون ان يتطهروا فانهم كانوا

يستنجون بالاحجار ثم يغسلون بالماء ولو كان مس الذكر حدثا لكان هذا
تنجيسا لا تطهيرا على الاطلاق پس حدیث مذکورہ کو کتاب اللہ سے ملایا تو اُسکے مخالف
پایا چنانچہ اللہ تعالیٰ مسجد قبا کے نمازیون کی نسبت فرماتا ہے کہ اُسمین مرد ہین جنکو خوشی ہے پاک
رہنے کی اور یہ لوگ اول مقعد و ذکر کا ڈھیلے سے استنجا کرتے تھے پھر پانی سے دھوتے تھے اور ظاہر ہے
کہ استنجا کرنے سے مس ذکر واقع ہوتا ہے پس اگر ذکر کے چھونے سے وضو ٹوٹتا تو استنجا تطہیر نہوتا بلکہ اس
سے تو بدن نجاست مین مبتلا ہو جاتا کیونکہ نجاست حکمی قرار پاتا جو نجاست حقیقی سے قوی ہوتی ہے
اور حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ذکر چھونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے اُسکے بعد وضو کرنا واجب ہے کیونکہ
مس ذکر کے بعد وضو کرنے کا حکم دیا ہے پس اگر مس ذکر سے وضو نہ ٹوٹتا تو وضو کرنے کے لیے حکم نہ دیا جاتا
کیونکہ یہ بے فائدہ ہوتا اور نص قرآنی کا مقتضا یہ ہے کہ مس ذکر سے وضو نہین ٹوٹتا اسلیے ابوحنیفہؒ
نے حدیث کو متروک کردیا اور شافعیؒ نے اسپر عمل کیا امام ابوحنیفہؒ کی دلیل مس ذکر سے وضو نہ ٹوٹنے

یہ وہ حدیث بھی ہے جو نسائی اور ترمذی اور ابوداؤد نے طلق بن علی سے روایت کی ہے کہ حضرت سے اُس شخص کا حال دریافت کیا گیا جو اپنا ذکر چھوے اور پھر وضو نہ کرے آپ نے فرمایا کہ وہ نہیں مگر ٹکڑا تم میں سے اور اس حدیث کو ابن حبان نے اپنی صحیح میں اور ابن ابی شیبہ نے مصنف میں اور طحاوی نے بھی روایت کیا ہے اور ترمذی نے کہا ہے کہ یہ حدیث اُن تمام حدیثوں سے زیادہ صحیح ہے جو اس باب میں آئی ہیں اور طحاوی نے کہا ہے کہ اسکی اسناد مستقیم ہے نہ مضطرب اور طحاوی نے بیان کیا ہے کہ علی بن المدینی جو بخاری کے اُستاد ہیں طلق کی حدیث کو بسرہ کی حدیث سے اچھا بتاتے تھے اور طحاوی نے عمرو بن فلاس سے بھی نقل کیا ہے کہ اُنھوں نے کہا کہ طلق کی حدیث ہمارے نزدیک بسرہ کی حدیث سے صحیح تر ہے اب ایک بات انصاف کی یہ ہے کہ نووی جو شافعی مذہب ہیں لکھتے ہیں کہ جبتک حدیثوں میں مطابقت ہو سکے واجب ہے اور جبکہ اس جگہ دونوں حدیثیں طرفین کی صحیح ہوئیں تو مطابقت اسطرح ہو سکتی ہے کہ بسرہ کی حدیث میں وضو کے معنی ہاتھ دھونے کے لیے جائیں اور یہ حکم یعنی ہاتھ دھونا مستحب ہے لیکن نووی کی تاویل سے وہ تاویل بہتر معلوم ہوتی ہے جو صبح صادق میں لکھی ہے کہ بسرہ کی حدیث میں مس ذکر کنایہ ہے کہ ذکر میں سے کوئی شے ہاتھ سے نکالی جائے جیسا کہ جلق میں منی نکالی جاتی ہے اگر کوئی کہے کہ مطابقت جب واجب ہے کہ دونوں حدیثیں جانبین کی قوی ہوں اور اس جگہ طلق کی حدیث ضعیف ہے تو جواب یہ ہے کہ طلق کی حدیث کے راوی جتنے ہیں سب ثقہ ہیں جس وقت علی بن المدینی۔ عمرو فلاس۔ طبرانی۔ ابن حبان۔ ابن حزم طحاوی اور ترمذی جیسے اکابر اُسکی صحت کو تسلیم کریں تو پھر احتمال ضعف کا نکالنا صرف وہم و گمان ہوگا حنفیہ اور شافعیہ کے درمیان خلاف کا ثمرہ وہاں ظاہر ہوتا ہے جہاں ایسا اتفاق پڑے کہ کوئی آدمی وضو کر لے اور استنجا کرنا بھول جائے پھر پانی سے استنجا کرے تو ابوحنیفہؒ کے نزدیک استنجے کی حالت میں ذکر کے چھو جانے سے وضو نہیں ٹوٹے گا اور شافعیؒ کے نزدیک ٹوٹ جائے گا وکذلك قوله علیه السلام ایما امرأة نکحت نفسها

بغیر اذن ولیها فنکاحها باطل باطل باطل اسی طرح یہ جو رسول علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ جس عورت نے بغیر اپنے ولی کے نکاح پڑھوا لیا تو وہ نکاح اُس کا باطل ہے اگر اسی پر عمل کر کے امام شافعی و مالک کہتے ہیں کہ عورت کا نکاح اُسکی عبارت کے ساتھ منعقد نہیں ہوتا

خرج مخالفا لقوله تعالی فلا تعضلوهن ان ینکحن ازواجهن فان الکتاب یوجب

تحقیق النکاح متضمن یعنی حدیث مذکورہ اللہ تعالیٰ کے اس قول کے مخالف ہے کہ نہ روکو عورتون کو کہ نکاح کرلین اپنے خاوندون سے کیونکہ کتاب سے ثابت ہے کہ عورت کو اپنا نکاح خود کرلینا درست ہے اگر حدیث پر عمل کیا جائے تو اس آیت کا بطلان لازم آئے اسلیے امام ابوحنیفہؒ نے حکم دیا ہے کہ عورت مکلفہ کا نکاح بغیر حاضر ہونے ولی کے جائز ہے ومثال العرض علی الخبر المشہور روایۃ القضاء بشاھد ویمین اور خبر مشہور پر پیش کرنے کی مثال یہ ہو کہ خبر آحاد مین آیا ہو کہ اگر مدعی کے پاس ایک گواہ ہو اور دوسرے گواہ کے بدلے مدعی قسم کھائے تو نصاب شہادت پورا ہو جائے گا خبر واحد کا لفظ یہ ہے قضی بالیمین مع الشاھد یعنی آنحضرتؐ نے فیصلہ کیا ایک گواہ کے ساتھ اور مدعی سے قسم لی فانہ خرج مخالفا لقولہ علیہ السلام پس یہ مخالف ہے آنحضرت کے قول ذیل کے جو مشہور بلکہ متواتر ہے البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکر یعنی گواہ لانا مدعی کے ذمے ہے اور مدعا علیہ کے ذمے قسم کھانا ہے اس حدیث مین مدعی کی جانب گواہی صرف اور مدعا علیہ کی طرف صرف قسم کا کھانا قرار دیا گیا ہے کیونکہ الف لام الیمین مین استغراق جنس کے لیے ہے یعنی تمام قسمین مدعا علیہ پر ہین تو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قسم مختص ہے مدعا علیہ سے اس حدیث نے جنس شہود کا مدعی پر اور جنس یمین کا مدعا علیہ پر حصر کر دیا ہے امام شافعیؒ امام مالکؒ اور امام احمدؒ کا عمل پہلی حدیث پر ہے اور امام ابوحنیفہؒ نے باتباع حدیث ثانی ائمہ ثلثہ کا خلاف کیا ہے یعنی انکے نزدیک مدعی سے کسی حال مین قسم نہ لی جائے گی بلکہ حلف خاص ہے مدعا علیہ کے ساتھ دوسری خرابی اس خبر واحد مین یہ ہے کہ اسکے طرق سب ضعیف ہین اسکو نقاد فن حدیث یعنی یحیی بن معین نے رد کیا ہے تیسرا جواب امام ابوحنیفہ کیطرف سے یہ ہے کہ یہ حدیث مخالف ہے نص صریح کتاب کے واستشھدوا شھیدین من رجالکم فان لم یکونا رجلین فرجل وامرأتان یعنی گواہ کرو تم دو مردون کو اپنے مین سے اگر دو مرد نہون تو ایک مرد اور دو عورتین اس آیۂ کریمہ مین حق سبحانہ تعالیٰ نے ہر طرح مدعی پر شہادت ہی کو مقرر کیا ہے نہ یمین کو چوتھے بصورت تسلیم معنی اس حدیث کے یہ ہوسکتے ہین کہ حضرتؐ نے حکم کیا شاہد اور یمین سے یعنی باوجود اسکے کہ مدعی نے ایک شاہد پیش کیا لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسپر بوجہ عدم تکمیل نصاب شہادت کے لحاظ نہ فرمایا اور مدعا علیہ سے یمین لی تو مراد یمین مدعا علیہ سے ہے نہ یمین مدعی

پانچوین احتمال ہے کہ مراد شاہد سے خزیمہ ہو کیونکہ دوسری حدیث مین مروی ہے کہ
حضرت نے انکی شہادت کو تنہا بمنزلہ دو شہادت کے قرار دیا ہے اور یہ حکم انکے خصوصیات مین سے
سے چھٹے الف ولام قضی بالیمین مع الشاهد مین عہد کا ہووے اور مراد حضرت صلے اللہ
علیہ وسلم کی شاہد سے شہادت معہودہ یعنی دو مردون کی یا ایک مرد اور دو عورتون کی ہے اسی
طرح الیمین سے یمین معہود یعنی یمین مدعا علیہ مقصود ہو وباعتبار هذا المعنى یعنی اختلاف حال
رواۃ اور ظنیت خبر کی بنا پر قلنا خبر الواحد اذا خرج مخالفا للظاهر لا یعمل به علمائے
حنفیہ نے کہا ہے کہ حدیث آحاد پر اُس وقت عمل نہین کرتے جبکہ وہ ظاہر حال کے مخالف ہو ومن

صور مخالفة الظاهر عدم اشتهار الخبر فيما يعم به البلوى في الصدر الاول والثاني
لانهم لا يتهمون بالتقصير في متابعة السنة فاذا لم يشتهر الخبر مع

شدة الحاجة وعموم البلوى كان ذلك علامة عدم صحته منجملہ ظاہر حال کی مخالف
صورتون کے نہ مشہور ہونا حدیث کا صدر اوّل و دوم مین ایسے معاملے مین ہے کہ عموماً آدمی اُس
مین مبتلا ہون اسلیے کہ ان دونون زمانون کے آدمی سنت کی متابعت کرنے کی تقصیر کے ساتھ
بدنام نہین ہین. باوجود ضرورت کے اور عموماً آدمیون کے اُسمین مبتلا ہونے کے پھر مشہور نہونا
دلیل ہے اس حدیث کے عدم صحت کی کیونکہ جو معاملات ایسے ہین کہ لوگون کو رات دن پیش آیا
کرتے ہین اُنکے خلاف کوئی خبر شاذ یا ایک دو راویون سے مروی ہو باوجودیکہ وہ آدمی ایسے ہون
کہ اگر اُس خبر سے واقف ہوتے تو ضرور اُسپر عملدرآمد کرتے تو ایسی خبر رد کرنے کے قابل ہے اُسپر
عمل نہ کیا جائے گا کیونکہ اگر وہ معتبر ہوتی تو ضرور اگلے لوگون مین مشہور ہوتی اور اُسپر عملدرآمد کیا
جاتا نہ یہ کہ وہ خبر اُنپر مخفی رہتی اور اُسکے خلاف عملدرآمد کرتے رہتے خواہ وہ خبر کار مباح کے باب مین ہو
یا مندوب کے یا واجب کے یا حرام کے کیونکہ مقتضائے عادت یہ ہے کہ جس کام مین اکثر مبتلا
ہون اور اُسکو کرتے ہون اور کوئی خبر اُسکے مخالف صادر ہو تو ضرور وہ اُس سے واقفیت رکھتے
اور اُسکو تسلیم کرکے عملدرآمد کرتے اور اُس کام کو چھوڑ دیتے پس جبکہ اُنکو اس خبر سے آگاہی
نہین ہوئی یا آگاہ ہونے پر بھی اُنھون نے اُسکو نہ مانا تو سمجھ لینا چاہیے کہ وہ عملدرآمد کے قابل نہ تھی
**سوال** جن کامون مین لوگ کثرت سے مبتلا ہون ان مین قیاس مقبول ہو باوجودیکہ وہ خبر واحد سے

کثیر ہے تو پھر کیا وجہ کہ خبر واحد قبول نہ کی جائے۔
جواب قیاس خبر واحد سے کسی طرح کم نہیں بلکہ قیاس اُس سے قوی ہے اس سے ظن واجب ہوتا ہے اور خبر واحد سے اُس وقت تک ظن واجب نہیں ہوتا جبتک شہرت نہ حاصل کرلے اس سے اسوقت ظن واجب ہوتا ہے کہ لوگوں کے عمل درآمد کے مخالف نہو حاصل کلام یہ ہے کہ ابوحنیفہؒ کے نزدیک وہ خبر واحد احتجاج کے قابل نہیں جو ایسے معاملے مین وارد ہو جس مین کثرت سے لوگ مبتلا ہون اور اُنکو اسکی خبر نہو اُسکے برخلاف عمل رکھتے ہون کیونکہ عادت خبر کے پھیلانے اور نقل کرنے کی مقتضی ہے اور جبکہ وہ پھیلی نہین تو معلوم ہوا کہ قابل عمل نہ تھی اور یہ بھی خبر واحد کے کاذب ہونے کی علامت ہے کہ اُسکے دیکھنے والون مین سے صرف ایک ہی شخص اسکی روایت کرے اور دوسرے باوجود شدت حاجت کے کبھی اسکا ذکر زبان پر نہ لائین تو یہ راوی قطعی جھوٹا سمجھا جائے گا خاص کر ایسی حالت مین کہ وہ یہ بات کہتا ہو کہ اس واقعہ کا اُن تمام آدمیون کو یا اُن مین سے اکثر کو علم تھا جنھون نے بیان نہیں کیا مگر شیعہ ایسے آدمی کو راست گو سمجھتے ہین وہ کہتے ہین کہ جب رسول اللہ حجۃ الوداع سے پھرے تو غدیر خم کے مقام پر کہ ایک جگہ ہو کہ اور مدینہ کے درمیان مین صحابہ کو جمع کرکے جو ایکہزار سے زیادہ تھے اپنے بعد حضرت علیؓ کے خلیفہ بلافصل ہونے کی نص کی مگر حضرت کی وفات کے بعد صحابہ نے اس نص کو چھپا دیا اور ابوبکر صدیقؓ سے بیعت کرلی مگر یہ قول شیعہ کا انتہا درجے پر صداقت سے گرا ہوا ہے اگر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اُنکو اپنے بعد خلیفہ کردیتے تو خود حضرت علی اور اُنکے معاونین نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد ضرورت کے وقت اس حدیث کے ساتھ استدلال کرتے اور شیعہ کا یہ کہنا کہ صحابہ نے بوجہ ظلم اور عناد اور مکابرہ کے واقعہ غدیر خم تعمیل نہ کی اور امر حق سے چشم پوشی کی یہ ایک ایسی بات ہے کہ اُسکو عقل سلیم تجویز نہیں کرتی کیونکہ اسمین دین اسلام کا باطل کرنا لازم آتا ہے کیونکہ اگر صحابہ کے حق مین یہ خیال کرین کہ حاجت کے وقت بیان کرنے سے چشم پوشی کی اور امر واجبی کو چھپایا تو اس فساد کا احتمال یہانتک بڑھے اور اس کا ایسا خراب نتیجہ نکلے کہ اُسکا تدارک ممکن نہو اور کسی شرعی بات اور فرعی مسئلے مین وثوق نہ رہے کیونکہ قرآن و حدیث اُن ہی کے ذریعہ سے ہم کو پہونچے ہین بلکہ یہ منقصت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تک رجوع کرتی ہے کہ اُنکی صحبت مین

ایسے ایسے لوگ رہے اور اُن کی مطلق اصلاح نہوئی اور اس سے تو بوہرون کے داعی اور اثنا عشریوں کے
مجتہد اور خوجون کے آغا خان کی صحبت ہی اثر دار ہے کہ ان کے تبع نہایت وفادار اور پکے ہوتے
ہین سر مو ان کی حکم عدولی نہین کرتے اور شیعہ یہ جو کہتے ہین کہ امیر المومنین علیؓ جو اسکے ساتھ اپنی خلافت
کے مدعی نہوے تو بہ سبب تقیہ کے تھا یہ بھی درست نہین اسلیے کہ علی مرتضیٰؓ کو پوری پوری قوت
حاصل تھی اور اُنکی شجاعت کا تو کیا کہنا ہے اُنکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم خلیفہ کر دین اور وہ اسپر
عمل نہ کرین تو یہ بات محالات سے ہے بلکہ حضرت علیؓ کی شان مین یہ الزام لازم آتا ہے کہ اُنھون
نے طلب حق مین کمال سستی وتقصیر کی بلکہ اپنے بد افعال صحابہ کی تائید کرتے رہے باوجودیکہ
حضرت فاطمہ زہراؓ اُنکی بی بی تھین اور حسنؓ وحسینؓ اُنکے صاحبزادے تھے اور عباس بن عبد المطلب
جیسے نامی اور عالیشان اُنکے مشیر اور تابع تھے اور زبیر جیسے بہادر اُنکی معاونت کو آمادہ تھے اور
بنی ہاشم کا تمام نامی خاندان جن کا تمام اہل عرب لوہا مانتے تھے اُنکی معاونت کو موجود تھا پھر
کمزوری اور تقیہ کس واسطے تھا کہ منافق صحابہ کے ساتھ خود بھی منافقت کرتے رہے۔ اور اصلی
حمیت اسلام تو یہ تھی کہ واقعہ خم غدیر کے چھپانے کے بارے مین علی رؤس الاشہاد فضیحت کرتے اول
تو جس طرح کچھ نہ کچھ لوگ ہر زمانے مین اُنکے ساتھ ہوتے رہے ہین اُس وقت بھی ہوتے ورنہ بنی ہاشم
تو ضرور ساتھ دیتے اور اگر کوئی نہ دیتا خدا تو ساتھ ضرور ہی دیتا کہ جس نے قریش کے مقابلے مین ایک
یتیم بے کس بے زر یعنی سید المرسلین کی مدد کی ورنہ خیر آنحضرت کی وصیت کی تعمیل کرنے کے بارے
مین نوبت بہ شہادت پہونچتی تو کیا تھا زہے نصیب ویسے بھی تو کار امامت وریاست کی تکمیل کے
جھمیلے مین ابن ملجم کے ہاتھ سے شہید ہوے ومثالہ فی الحکمیات اذا اخبر واحد ان

امرأتہ حرمت علیہ بالرضاع الطاری جاز ان یعتمد علی خبرہ وتتزوج اختہا
اور شرعیات مین اسکی مثال یہ ہے کہ ایک شخص نے خبر دی کہ اس کی عورت بوجہ رضاع طاری کے
اسپر حرام ہوگئی یعنی کسی نے شوہر کو یہ خبر دی کہ اس عورت کو اور تجھ کو صغر سنی مین فلان عورت
نے دودھ پلایا ہے پس جائز ہے کہ اس خبر پر بھروسا کرے اور اُس عورت کی بہن سے
نکاح کرے ولو اخبر ان العقد کان باطلا بحکم الرضاع لا یقبل خبرہ اور اگر کسی نے
یہ خبر دی کہ رضاع کے سبب عقد نکاح ہی اول سے باطل تھا تو یہ خبر مقبول نہوگی اور زن ومرد مین

تفریق کی صورت نہ نکلے گی اور عورت کی بہن سے مرد کو نکاح کرنے کا حق نہ پہونچے گا کیونکہ خبر رسان کی خبر ظاہر کے خلاف ہے کیونکہ نکاح دونوں میں شہرت کے ساتھ بہت سے آدمیوں کے روبرو بندھا ہے اگر ان زن و مرد میں دودھ کی شرکت ثابت ہوتی تو ضرور کا ہے جلسۂ نکاح اور نکاح کے گواہوں پر حرمت کا سبب مخفی نہوتا اور جبکہ یہ سبب حرمت شہرت پذیر نہوا تو اس سے معلوم ہوا کہ یہ بات بے اصل ہے اور مسئلہ رضاع طاری میں ظاہر کے ساتھ مخالفت نہیں اور پھر بھی مصنف نے اسکو پہلے ذکر کیا تو وجہ اسکی یہ ہے کہ اُسکے ایراد سے یہ دکھانا منظور ہے کہ جو امر دران حکم کے ذریعے ثابت اور اُسکے ساتھ مخالفت ظاہر کا وصف وجوداً و عدماً پایا جاتا ہو وہ واضح ہوجائے وکذلک لو اخبرت المرأۃ بموت زوجہا او طلاقہ ایاہا وہو غائب جاز ان تعتمد علی خبرہا وتتزوج بغیرہ اسی طرح کسی عورت کو خبر دی کہ اسکا خاوند مرگیا یا اسکے خاوند نے اسکو طلاق دیدی ہر حالانکہ وہ غائب ہے جائز ہے کہ اعتماد کرے اسکی خبر پر اور دوسرے سے نکاح کرلے ولو اشتبہت علیہ القبلۃ فاخبرہ واحد عنہا وجب العمل بہ اور اگر کسی شخص پر اندھیرے میں قبلے کی رخ مشتبہ ہوجائے پس کوئی شخص مسلمان جہت قبلہ بتلادے تو اسپر عمل کرنا واجب ہوگا کیونکہ یہ خبر ظاہر حال کے مخالف نہیں ولو وجد ماء لا یعلم حالہ فاخبرہ واحد عن النجاسۃ لا یتوضأ بل یتیمم اور اگر کسی کو ایسا پانی ملا جس کی پاکی ناپاکی کا حال معلوم نہیں کسی نے بتلایا کہ یہ ناپاک ہے تو وضو نہ کرے بلکہ تیمم کرے

## فصل

خبر الواحد حجۃ راوی واحد کی خبر حجت ہے اور یہ امر شرعًا ثابت ہے چنانچہ صحابہ نے واحد عادل کی خبر پر عمل واجب جانا تھا اور کبھی کسی نے انکار نہیں کیا یہانتک کہ اُن کا اس امر پر اجماع ثابت ہے جس اجماع میں خلفاے اربعہ بھی داخل ہیں مثلاً جب آنحضرتؐ کے مقام دفن میں اختلاف ہوا تو سبنے اس خبر واحد پر اتفاق کرکے مدینے میں دفن کیا کہ انبیا اُس جگہ دفن ہوتے ہیں جہاں مرتے ہیں اسی طرح جب مسئلہ خلافت میں درمیان مہاجرین و انصار کے خلاف ہوا تو سبنے اس خبر واحد پر اتفاق کرلیا کہ امام قریش میں چاہیے اور آنحضرتؐ آحاد کو تبلیغ احکام کے لیے بھیجا کرتے تھے اگر خبر واحد حجت کے قابل نہوتی تو کار تبلیغ کیسے تمام ہوسکتا تھا اور بعض صحابہ نے بعض صحابہ کی خبر کو تسلیم کرنے میں جو تامل کیا جیسا کہ بخاری و مسلم نے روایت کی ہو کہ جبکہ ابو موسیٰ اشعری نے حضرت

عمر کے سامنے یہ بیان کیا کہ مجھکو رسول اللہ نے فرمایا تھا کہ جس وقت اذن مانگے ایک تمہارا تین بار اور اذن
نہ ملے تو لوٹ جانا چاہیے حضرت عمرؓ نے کہا اقم علیہ البینۃ یعنی اس حدیث پر گواہ لا تو یہ گواہی
طلب کرنی احتیاط کی وجہ سے تھی تاکہ جھوٹی حدیث بنا لینے پر جرأت نہ کریں اور نیز راوی کے حفظ میں
بھی شبہ معلوم ہونے کی وجہ سے ایسا کیا تھا ورنہ خبر واحد بالاتفاق مقبول ہے خصوصاً ابو موسیٰ اشعری
جیسے بڑے صحابی سے اور یہ جو بعض اس امر پر کہ خبر واحد قابل عمل نہیں یوں دلیل لاتے ہیں کہ بخاری و مسلم
میں ابن سیرین سے بروایت ابوہریرہؓ مروی ہے کہ ایکبار رسول اللہ نماز ظہر یا عصر میں ایک کم پڑھنا بھول گئے
اور سلام پھیر دیا اور بات کی ذوالیدین نے کہا یا رسول اللہ کیا بھول گئے آپ یا کم ہوگئی نماز فرمایا کہ
نہیں بھولا اور نہ نماز کم ہوئی مگر جب اور صحابہ سے قول ذوالیدین کی تصدیق ہوئی تو جسقدر نماز
رہگئی تھی اُسے تمام فرمایا دیکھو آپ نے خبر واحد پر اُسوقت تک عمل نہیں فرمایا جبتک اُسکی تصدیق دوسروں
نے کی جواب اسکا یہ ہے کہ یہ خود خبر واحد ہے تو اس سے استدلال کرنا اس بات پر صحیح نہیں کہ خبر واحد پر
عمل درست نہیں دوسرے آنحضرت نے اس وجہ سے توقف کیا تھا کہ جبکہ تمام جماعت نماز میں شریک
تھی تو دوسروں نے کیوں نہیں بیان کیا کیونکہ جب ساری جماعت سبب علم میں شریک ہو اور اُن میں
سے ایک ہی آدمی خبر دے تو کذب کا مظنہ ہوتا ہے فاربعۃ مواضع خالص حقوق اللہ

تعالیٰ یعنی خبر واحد چار موقعوں پر دلیل کے واسطے پیش ہوسکتی ہے ایک خالص حق اللہ میں جہاں
حق العباد نہو جیسے عامۂ شرائع عبادات مثل روزہ و نماز اور اسی قبیل سے ہیں وضو عشر اور صدقہ
فطر پس ان سب میں خبر واحد مقبول ہے جمہور کا یہی مذہب ہے بعض علما کا زعم یہ ہے کہ ایسی عبادت میں
خبر واحد مقبول نہیں جو اصل ہو بلکہ جو اس اصل پر متفرع ہو اسمیں مقبول ہے کیونکہ وہ ایسی دلیل ہے
جو قوت نہیں رکھتی پس اُسکا عمل بھی ایسی چیز میں جائز ہوگا جس میں قوت نہو اور ایسی چیز فرع
ہے مگر جمہور یہ کہتے ہیں کہ عبادات سے مقصود عمل ہے برابر ہے کہ اصل ہو یا فرع پس اِن دونوں
قسم کی عبادات میں ایسے دلائل سے وجوب ہوگا جو عمل کو واجب کرتے ہوں گے اور دلیل اسپر
یہ ہے کہ آنحضرت نے ایک بدوی کی خبر کو ہلال رمضان کے بارے میں قبول کرلیا تھا ما لیس
بعقوبۃ یعنی وہ حقوق الٰہی حدود و قصاص کے قبیل سے نہوں یہ مذہب شیخ ابو الحسن کرخی حنفی کا
ہے ورنہ جمہور کے نزدیک راوی عادل کی خبر ہر مسئلے میں معتبر ہے کرخی کی دلیل ہے کہ حدود شبہے سے

ساقط ہو جاتے ہین اس لیے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ تم حدود کو شبہون کی وجہ سے ساقط کرو اور خبر واحد مین بھی شبہ ہے اسلیے وہ حدود مین قبول نہ کیجائے جواب اسکا یہ ہے کہ مراد اس سے یہ ہے کہ جب تک حد لازم نہ آئے اور سبب حد کے ثبوت مین شبہ ہو تو حد ساقط کردو نہ یہ کہ جب حد لازم آجائے اور اُسمین کوئی چون وچرا کی گنجائش نہ رہے پھر بھی اُسکو کسی شبہ کے خیال سے ساقط کردو اگر شبہ کو معاملات مین اتنی مداخلت رہے تو کام کیسے چلے گواہی مین بھی شبہ ہے مگر اُسکو قبول کرلیتے ہین اور ظاہر کتاب مین بھی ظن ہے مگر اُس سے حدود ثابت ہوتے ہین تو جسطرح خبر واحد عادل سے اور معاملے ثابت ہوتے ہین حدود بھی ثابت ہونگی عموماً اہل اسلام کا یہی مذہب ہے ابو حنیفہؒ نے کہا ہے کہ واحد عادل کی خبر حقوق الٰہی مین خواہ وہ عقوبات کی قسم سے ہون یا عبادات ومعاملات کی مقبول ومعتبر ہے کیونکہ اسکے فرض وقوع سے کوئی محال لازم نہین آتا اور جسکے فرض وقوع سے محال لازم نہ آئے وہ جائز ہے فرقہ جبائیہ جو معتزلہ مین سے ایک فرقہ ہے وہ اسکا منکر ہے اس فرقہ کا خیال یہ ہے کہ اگر ایسا ہو تو بڑی بڑی خرابیان واقع ہون کیونکہ اگر مخبر سے اُسکی خبر مین کذب واقع ہوگیا تو اس سے حرام کا حلال ہونا اور حلال کا حرام ہونا لازم آجائے گا اسلیے کہ اگر خبر کاذب کسی واقعی حلال چیز کو حرام ثابت کرے گی تو اس سے حلال حرام بن جائیگا اور اگر واقعی حرام چیز کو حلال ثابت کریگی تو اس سے حرام حلال ہو جائیگا جواب اسکا یہ ہے کہ یہ امر تو اس وقت مین بھی ہو سکتا ہے کہ کوئی مفتی اور گواہ کوئی امر کسی پر واجب کرین کیونکہ اُنکا کذب بھی جائز ہے جبائیہ کی عدم جواز پر دوسری دلیل یہ ہے کہ اگر عملیات مین خبر واحد کا اعتبار ہو اور اُس سے وجوب ثابت ہو تو عقائد مین اور نقل قرآن اور ادعاے نبوت مین بغیر معجزے کے بھی یہ بات جائز ہونا چاہیے اور اسکے مطابق اعتقاد واجب ہونا چاہیے جواب اسکا یہ ہے کہ ان امور کی خبرین اور عملیات کی خبرین بڑا فرق ہے کیونکہ عقائد مین یقین کا حاصل کرنا مقصود ہوتا ہے اور خبر واحد سے یقین نہین حاصل ہو سکتا اور صرف ایک آدمی کا قرآن کو نقل کرنا اور باقی تمام کا سکوت کرنا باوجودیکہ نقل کرنے کی ہر ایک مین خواہش ہوتی ہے عادۃً محال ہے اور نہ ناقل کے کذب سے محفوظ رہنے کی کوئی سبیل ہے اسیطرح نبوت کا دعوے کرنا بھی بغیر معجزے کے عادۃً محال ہے اور نیز شرع نے بھی ایسے امور مین خبر واحد کو قبول کرنے کی ممانعت کی ہے بہ

دلیل یہ ہے کہ ابن ابی شیبہ نے روایت کی ہے کہ حضرت عمرؓ مجوس سے جزیہ نہین لیتے تھے جب عبدالرحمن
بن عوف نے خبر دی کہ پیغمبر خدا نے مجوس ہجر سے جزیہ لیا تھا تو حضرت عمرؓ نے بھی لینا شروع کیا صحیح بخاری
مین بھی بحوالہ اسی طرح مروی ہے اور نسائی نے سعید بن مسیب سے روایت کی ہے کہ حضرت عمرؓ نے
انگوٹھے کی دیت مین ۱۳ اونٹون کے دینے کا اور چھنگلیا کی دیت مین چھ اونٹون کے دینے کا حکم دیا تھا
جبکہ آل عمرو ابن حزم کے پاس ایک نوشتہ پایا جنھون نے کہا کہ یہ جناب سرور کائنات کا ہے
جس مین لکھا ہوا تھا کہ ہر انگلی کی دیت دس اونٹ کی ہے تو حضرت عمرؓ نے اسی پہ عمل کیا۔ و

خالص حق العبد ما فیہ الزام محض دوسرے خالص بندے کا وہ حق جس کا محض دوسرے پر
لازم کرنا ہوتا ہے مثلاً بائع و مشتری مین سے ایک بیع سے انکار کرتا ہو اور دوسرا ثبوت کے درپے ہو

وخالص حق ما لیس فیہ الزام تیسرے وہ خالص حق بندے کا جس مین کسی دوسرے پر
کوئی حق لازم نہین کیا جاتا جیسے وکالت کے متعلق یا ہدیہ کے متعلق خبر بیان کرنا یا دوکاندار
جو گوشت فروخت ہوتا ہے اسکی نسبت یہ خبر دینا کہ یہ مسلمان کا ذبیحہ ہے یا کتابی کا وخالص حق

ما فیہ الزام من وجہ چوتھے وہ خالص حق بندے کا جسمین ایک وجہ سے لازم کرنا ہو اور
دوسری وجہ سے لازم نہ کرنا ہو مثلاً وکیل کو وکالت سے معزول کرنا یا غلام کو تصرفات سے روکدینا
کہ اسمین ایک جہت سے تو حق کا لازم کرنا ہے اور وہ یہ کہ وکیل کو معزول کرنے اور غلام کو روک دینے
سے آیندہ کو ان کا عمل و تصرف معاملات مین باطل ہو جائیگا اور دوسری حیثیت سے لازم نہ
کرنا ہے اور وہ یہ کہ موکل و مالک اپنے حق مین تصرف فسخ کے ساتھ کرتے ہین جیسا کہ توکیل و اجازت
کے ساتھ اپنے حق مین تصرف کرتے ہین۔ اما الاول فیقبل فیہ خبر الواحد اول یعنی خالص
حق الٰہی مین ایک شخص کی بھی خبر مقبول ہے ایسے معاملات مین راوی کا آزاد ہونا اور کلمۂ شہادت
کا زبان سے کہنا شرط نہین مگر عدالت کا شرط ہونا یہان بھی ساقط نہین ہو سکتا۔ فان رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم قبل شہادۃ اعرابی فی ہلال رمضان کیونکہ رسول اللہ صلے
اللہ علیہ وسلم نے رویت ہلال رمضان مین اعرابی کی شہادت کو قبول کیا دارقطنی مین روایت
کی ہے کہ ایک اعرابی آنحضرتؐ کے پاس آیا اور کہا کہ مین نے چاند کو دیکھا ہے آنحضرتؐ نے
صحابہ کو حکم دیا کہ کل صبح سے روزہ رکھین اور سنن اربعہ مین ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ ایک

اعرابی حضرتؐ کے پاس آیا اور کہا کہ مین نے چاند کو دیکھا ہے آپ نے اُس سے کہا کہ کیا تو اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ کوئی معبود سوا اللہ کے نہین ہے جواب دیا کہ ہان پھر پوچھا کہ گواہی دیتا ہے اس بات کی کہ محمدؐ اللہ کے رسول ہین جواب دیا کہ ہان حضرتؐ نے بلال کو فرمایا کہ لوگون سے کہدے کہ روزہ رکھین روزہ اللہ کا خاص حق ہے پہلی حدیث سے ثابت ہے کہ حضرتؐ نے اُس سے کلمۂ شہادت زبان سے نہ کہلایا اور دوسری حدیث سے ثابت ہے کہ حضرتؐ نے کلمۂ شہادت کا اُس سے اقرار لیا مگر اسکا بھی زبان سے کہنا شرط نہین ہے اور بسبیل احتیاطا ایسا کرنے مین کوئی مضائقہ نہین اور حضرتؐ نے بھی اسی غرض سے ایسا کیا تھا واما الثانی فیشترط فیہا العدد دوسری قسم مین ایک تو مخبر کا متعدد ہونا چاہیے اور تعداد کی کم سے کم مقدار دو تک ہے چونکہ فریب مکاری اور حیلے مقدمات مین زیادہ پیش آتے رہتے ہین اسلیے گواہون کا متعدد ہونا احتیاطًا مقرر ہوا والعدالۃ دوسرے عادل ہو پس فاسق کی گواہی مقبول نہو گی بعض متاخرین کے نزدیک بنظر اس زمانے کے اس قسم مین مناسب ہے کہ فاسق کی شہادت قبول کی جائے اسلیے کہ کم لوگ فسق سے خالی ہین لوگون مین فسق بہت شائع ہو گیا ہے عادل لوگ بہت کم ہین تو انپر بنائے مقدمات کیونکر ہو گی آدمیون کے حقوق کی تضییع لازم آئے گی اور یہ شرعًا دعرفًا برا ہوا اور فقہائے متقدمین سے بھی یہ منقول ہے فتاوائے تاتارخانیہ مین ہے کہ فاسق کی شہادت مقبول ہو گی اسواسطے کہ فسق اُسپر طاری ہے اور اصل مین وہ سعید ہے حضرتؐ نے فرمایا ہے کل مومن ذو سعادۃ یعنے ہر مومن سعادت مند ہے اور اسی پر اعتماد ہے گر یہ ضرور ہے کہ وہ فاسق لعن نہو اور کذب کے ساتھ معروف و متہم نہو بلکہ صاحب مروت و جاہ ہو نہ کہ بالکل رذیل اور ذلیل ہو تفسیر مظہری مین قاضی ثناء اللہ لکھتے ہین۔ بل فی زماننا ھذا الفاسق اذا کان وجیھا ذا مروۃ یغلب علی الظن انہ لا یکذب فی الشھادۃ او دلت القرائن علی صدقہ یقبل شھادتہ یعنی ہمارے زمانے مین اگر فاسق صاحب جاہ و مروت ہو اور قاضی کو ظن غالب ہو کہ وہ جھوٹ نہ بولے گا اور قرینہ اُسکی راست گوئی پر دلالت کرتا ہو تو اُسکی شہادت قبول کی جائے گی اور جامع الفتاوی مین ہے۔ واما شھادۃ الفاسق فان تحری القاضی الصدق فی شھادتہ تقبل والا فلا یعنی فاسق کی شہادت اگر قاضی کے

گمان مین اُسکا صدق ہو دے تو قبول کی جائیگی ورنہ قبول نہین کی جائے گی درمختار مین ہے کہ
قنیہ اور مجتبے مین جو منقول ہے کہ فاسق اگر لوگون مین صاحب مروت اور جاہ ہو تو اُسکی شہادت
قبول کی جائے گی سو یہ قول ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کا ہے کذا فی البحر اور اس قول کو کمال الدین
بن الہمام نے فتح القدیر مین اسطرح ضعیف کیا ہے کہ یہ تعلیل بمقابلہ نص کے ہے اللہ تعالیٰ نے
فرمایا ہے واستشہدوا ذوا عدل منکم یعنی گواہ کرلو دو صاحبان عدالت کو اپنے مین سے دیکھو اللہ تعالیٰ
نے شہادت کو عدالت سے مقید کیا ہے ونظیرہ المنازعات اسکی نظیر اور مثال منازعات
باہمی ہین مثلاً ایک نے دوسرے پر یہ دعوے کیا کہ اس نے یہ گھوڑا میرے ہاتھ بیچا تھا یا مجھ سے مول لیا
تھا یا اسکے اوپر میرے ہزار روپے آتے ہین تو اس دعوے کے ثبوت کے لیے گواہ متعدد اور عادل ہونے
چاہئین کیونکہ اللہ فرما چکا ہے۔ واستشہدوا شہیدین من رجالکم یہ آیت بتاتی ہے کہ
گواہ متعدد ہون اور دوسری جگہ فرماتا ہے واستشہدوا ذوا عدل منکم اس آیت سے ثابت
ہوتا ہے کہ گواہ عادل ہون واما الثالث فیقبل فیہ خبر الواحد عدلا کان او فاسقا
اور تیسری قسم مین ایک کی خبر بھی مقبول ہوتی ہے عادل ہو یا فاسق ہو مخبر کے لیے صرف عقل و تمیز
ہونا شرط ہے پس ایسے بچے کا قول جس کو تمیز نہو اور مجنون کا اور معتوہ کا قول معتبر نہوگا ان کے سوا
کوئی بھی ایسا شخص گواہی دے جو عقل و تمیز رکھتا ہو اور اپنا دل اُسکی شہادت کو سچا جانتا ہو تو
اُسکی گواہی مقبول ہو گی پیغمبر خدا نے بھی ہدایا کے بارے مین نیک و بد کی بات قبول کی ہے
ایسے حقوق کے ثبوت مین اگر اتنی آسانی نہ رکھی جائے اور ہر جگہ خبر و تعدد و عدالت کا لحاظ کیا جائے
تو امور معاش مین بڑا خلل پڑ جائے کیونکہ عادل آدمی بہت کم پائے جاتے ہین ونظیرہ المعاملات
اسکی نظیر اور مثال معاملات باہمی ہین پس اگر کوئی باہوش و تمیز لڑکا یا کوئی فاسق یہ خبر دے
کہ فلان نے اپنا وکیل فلان کو کیا ہے یا فلان غلام کے مالک نے اُسکو تجارت اور خرید و فروخت کرنے کا
اذن دیا ہے تو یہ خبر قابل اعتبار ہو گی اور اُسپر عمل کرنا جائز ہوگا اگر کوئی کنیز کسی سے آکر یہ کہے کہ
میرے مالک نے مجھے آپکے پاس ہدیۃً بھیجا ہے تو اُس کا قول مقبول ہوگا اور اُسکے ساتھ صحبت
کرنا جائز ہوگا بشرطیکہ دل اُسکے صدق قول کو قبول کرتا ہو واما الرابع فیشترط فیہ
اما العدد او العدالۃ عند ابی حنیفۃ چوتھی قسم مین خبر دینے والے کے لیے امام اعظم رح کے

نزدیک یا عدد شرط ہے یا عدالت یعنی ان دونون مین سے صرف ایک چیز غیر معین شرط ہے کیونکہ جب اس قسم مین پہلی دونون قسمون کی مشابہت موجود ہے تو اسمین حکم بھی من وجہ ہر ایک کا ہونا چاہیے

ونظيرہ العزل والحجر مثال اسکی وکیل کو وکالت سے برطرف کرنا اور ماذون غلام کو تجارت سے روکدینا ہے پس اگر دو فاسق یا دو کافر وکیل کو یہ خبر دین کہ اسکو موکل نے معزول کردیا ہے یا غلام کو یہ خبر دین کہ مالک نے جو اسکو معاملات مین تصرف اور خرید و فروخت کرنے کی اجازت دی تھی اس سے روکدیا اور منع کردیا ہے تو یہ خبر قابل پذیرائی ہوگی اور بعد اسکے وکیل اور غلام ماذون کا معاملات مین تصرف کرنا ناجائز ہوگا اسیطرح ایک مخبر عادل کی خبر پر بھی اعتبار کیا جائیگا مگر صاحبین کہتے ہین کہ اس قسم مین بھی بجز تمیز اور تصدیق قلبی کے اور کوئی امر شرط نہین نہ اسلام شرط ہے نہ عدالت نہ تعدد تاکہ دفع ضرورت مین حرج نہ آئے مگر دفع ضرورت کے لیے وہ شرط بھی مانع نہین جو امام نے تجویز کی ہے تنبیہ خبر دینے مین اور آدمیون کے حق مین گواہی دینے مین بڑا فرق ہے گواہی مین لڑکے اور غلام کا کلام معتبر نہین کیونکہ اسمین تمیز زائد اور ولایت کاملہ کی ضرورت ہے اور عورت کی گواہی ناقص ہے گواہی مین دوسرے پر حق کا لازم کرنا ہے اسلیے اسمین زیادہ احتیاط ملحوظ ہے اور خبر دینے مین کسی پر کسی چیز کا لازم کرنا نہین اور اگر کوئی چیز ایسی بھی ہے جسمین دوسرے پر کچھ لازم کرنا ہو تو اسمین حکم مخبر کے نفس پر پہلے لازم ہوجاتا ہے پھر دوسرے کیطرف متعدی ہوتا ہے جیسا کہ ہلال رمضان کی خبر دینے مین اول روزہ گواہ پر لازم آئیگا پھر غیر پر پس ایسی چیز مین غیر پر الزام قصداً نہین اسی لیے ہلال رمضان کی خبر غلام اور عورت سے بھی مقبول ہے۔ اور ایسا شخص جس پر تہمت زنا کی حد لگی ہو اور توبہ کرلے تو اسکی حدیث قبول کرلی جائے گی مگر اسکی شہادت مقبول نہوگی اور بندون کے پہلی قسم کے حقوق مین گواہون کا مسلمان ہونا بھی چاہیے پس کافر کی گواہی سے مسلمان پر حق ثابت نہوگا اور ان کا آزاد ہونا بھی شرط ہے پس غلام کی گواہی مقبول نہوگی کیونکہ اسمین حق کا دوسرے پر لازم کرنا ہوتا ہے اور دوسری قسم کے حقوق مین نیک و بد اور آزاد و غلام کی بات مقبول ہے اور چوتھی قسم کے حقوق مین تو آزادی اور اسلام کا ذکر ہی نہین۔

ضمیمہ۔ حدیث کے طعون ہونے کی دو صورتین ہین یا خود راوی کیطرف سے طعن ہو یا غیر راوی کی جانب سے راوی کی طرف سے طعن کئی طرح کا ہے ایک تو یہ کہ راوی اس حدیث کو روایت کرنے سے

انکار کرے ایسی حدیث بالاتفاق عمل کے قابل نہین چنانچہ زہری کے ذریعہ سے احمد اور ترمذی اور
ابوداؤد اور ابن ماجہ اور دارمی سنے یہ حدیث روایت کی ہے کہ جو عورت بغیر اذن ولی کے نکاح
کرے تو نکاح اُسکا باطل ہے الی آخرہ ابن جریج کہتے ہین کہ مین نے زہری سے ملاقات کی اور اُنکو
اس حدیث کی خبر کی تو انھون سنے اسکی روایت سے انکار کیا جیسا کہ طحاوی سنے روایت کیا ہے
اور اگر راوی قطعی طور انکار نہ کرے بلکہ یون کہے کہ مجھے یاد نہین پڑتا کہ مین نے یہ حدیث روایت کی
ہے یا یون کہے کہ یہ حدیث مجھکو معلوم نہین جیسے سہل بن ابی صالح سے ایک ثقہ آدمی نے دریافت
کیا کہ ربیعہ بن ابی عبدالرحمن سنے یہ حدیث آپ کی سند سے بیان کی ہے کہ حضرتؐ سنے فیصلہ کیا
شاہد اور یمین سے تو سہل کو یہ حدیث یاد نہ آئی اور اسکو پہچان نہ سکے اس قسم کی حدیث کرخی ابو یوسف
اور احمد بن حنبل کے نزدیک متروک ہے اور شافعیؒ و محمدؒ و مالکؒ کے نزدیک متروک نہین دوسرے یہ کہ
راوی سنے روایت کرنے کے بعد خود ظاہر حدیث کے خلاف قصداً عمل کیا ہو اور یہ خلاف یقینی ہو تو
ایسی حدیث بھی عمل کے قابل نہین جیسے بی بی عائشہؓ سے مروی ہے کہ جو عورت بغیر اذن ولی کے
نکاح کرے تو نکاح اُس کا باطل ہے حالانکہ اس حدیث کی روایت کے بعد خود اُنھون سنے اپنے
بھائی عبدالرحمن کی بیٹی حفصہ کا نکاح اپنے اختیار سے کر دیا تھا اور اگر راوی حدیث کی روایت
کرنے سے قبل اُسکے برخلاف عمل کر گزرا ہو یا خلاف کی تاریخ معلوم نہ ہو تو یہ حرج نہین اور اگر الفاظ
حدیث مین کئی طرح کا احتمال ہو اور راوی اُن مین سے ایک معنی کو اپنی راے سے متعین کرے مثلاً
حدیث کا لفظ عام ہو اور راوی اُسکے ایک خاص معنی کو اختیار کر کے عمل کرے یا کئی معنے مین
مشترک ہو اور راوی بعض وجوہ کے مطابق عمل کرے تو حرج نہو گا بلکہ یہ راوی کی طرف سے
تخصیص قرار پائے گی۔ بخاری مین ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ حضرتؐ سنے فرمایا من بدل
دینہ فاقتلوہ یعنی جو شخص اپنا دین بدل ڈالے تو اُسکو قتل کر دو کلمہ من عام ہے جو مردون اور
عورتون کو شامل ہے مگر راوی سنے اسکو مردون کے ساتھ مخصوص کر دیا تھا مگر شافعیؒ سنے اس
تخصیص کو نہ مانا اور کہا کہ یہ بمنزلے تاویل کے ہے اسلیے غیر حجت نہین تیسری صورت حدیث
کے مطعون ہونے کی یہ ہے کہ راوی اُسکی روایت کرنے کے بعد کبھی اسپر عمل نہ کرے پس ایسی حدیث قابل
حجت نہین البتہ قبل روایت کے اگر ترک عمل واقع ہوگا تو اس سے روایت پر عمل ساقط نہین ہو سکتا

نظیر اسکی یہ ہے کہ علماء ستہ نے عبد اللہ بن عمر سے روایت کی ہے کہ جناب سرور کائنات رفع یدین کرتے تھے مجاہد نے کہا ہے کہ میں دس برس تک ابن عمر کے ساتھ رہا مگر میں نے کبھی انکو رفع یدین کرتے نہیں دیکھا بجز تکبیر افتتاح کے تو عبد اللہ بن عمر کا اپنی روایت کے مطابق عمل نہ کرنا دلیل ہے اس بات کی کہ انکے نزدیک یہ روایت منسوخ ہے۔

غیر راوی کی طرف سے طعن ہونے کی یہ صورت ہے کہ ایک صحابی دوسرے صحابی کی حدیث کے برخلاف عمل کرے بشرطیکہ حدیث ظاہر ہو صحابہ پر اسکے مقتضا کے مخفی رہنے کا احتمال نہو نظیر اسکی یہ ہے کہ مسلم اور ابوداؤد اور ترمذی نے عبادہ بن صامت سے روایت کی ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب بکر زنا کرے بکر کے ساتھ تو سو کوڑے ہیں اور جلائے وطن ہے اور عبد الرزاق نے سعید بن المسیب سے روایت کی ہے کہ حضرت عمرؓ نے امیہ بن خلف کو جلائے وطن خیبر کی طرف کیا وہ ہرقل سے مل گیا اور نصرانی ہو گیا تو حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ اب میں کسی مسلمان کو جلائے وطن نہیں کروں گا اور اگر کوئی غیر صحابی ظاہر حدیث کے خلاف عمل کرے یا ظاہر حدیث کے موجب کو ترک کرے تو اس سے حدیث پر عمل کرنا ساقط نہیں ہوتا کیونکہ وہ قرائن حالیہ کو نہیں جان سکتا اور کلام میں کوئی قرینہ مقالیہ موجود نہیں پس جو کچھ اس سے صادر ہوگا محض اسکے ظن کی وجہ سے صادر ہوگا اور اسکا ظن واجب العمل نہیں اور نہ اسکی عدالت صحابہ کی عدالت کی طرح ہوتی ہے۔

(۲) آنحضرت کے افعال دو قسم کے ہیں ایک تو وہ ہیں جنکی اقتدا کی جاتی ہے اور وہ چار قسم سے خالی نہیں یا مباح ہیں یا مستحب ہیں یا واجب ہیں یا فرض ہیں دوسرے ایسے افعال ہیں جنکی اقتدا نہیں کی جاتی اور یہ یا آپ کی ذات کے ساتھ مخصوص ہیں جیسے چار عورتوں سے زیادہ کے ساتھ نکاح کرنا یا طے کا روزہ رکھنا یا زلت[1] ہیں۔ جو افعال جبلی آپ سے مقتضائے طبیعت کی وجہ سے صادر ہوتے تھے وہ مباح ہیں ان میں امت بھی شریک ہے اور اگر آپنے کوئی بات مجمل طور پر کہی تھی اور پھر اسکے بیان کے لیے کوئی کام کیا جیسے آپنے فرمایا صلوا کما رایتمونی اصلی رواہ البخاری یعنی نماز پڑھو جس طرح مجھکو نماز پڑھتے دیکھتے ہو اور پھر آپنے خود نماز پڑھی تاکہ لوگوں کو اسکا حال معلوم ہو جائے تو ایسے افعال میں مبین کا اعتبار ہے اگر وہ عام ہے تو

---

[1] یہ ہے کہ کسی مباح کا قصد کریں اور وہ اتفاقی طور پر معصیت ہو جائے ۱۲ +

آپ کا فعل جو اُسکے بیان کے لیے صادر ہوا ہے عام ہوگا اور اگر خاص ہے تو خاص ہوگا اور اگر فرض و واجب ہے
تو فرض واجب ہوگا اگر مندوب و مباح ہے تو مندوب و مباح ہوگا اور جو افعال اسکے سوا آپ سے
صادر ہوئے ہین اگر اُنکا حکم اباحت یا ندب یا حرمت کا معلوم ہوگیا ہے تو جمہور کے نزدیک امت پر اسکی
اطاعت و پیروی واجب ہے اور ایسے افعال اُمت کو شامل ہین بعض کی راے یہ ہے کہ خاص
عبادات مین طاعت و پیروی واجب ہے، مگر شیخ ابوالحسن کرخی حنفی اور اشاعرہ کے نزدیک افعال
عبادات بھی آپ کی ذات قدسی صفات سے خصوصیت رکھتے ہین اُمت کو شامل نہین البتہ جنکے
امت کو شامل ہونے پر دلیل پائی جائے گی تو وہ اُمت کو بھی شامل ہونگے اور حضرت کے جس فعل کا
حکم مجہول ہو یعنی اُسکے واجب و مندوب و مباح ہونے کا حال معلوم نہو تو امام مالکؒ کے نزدیک
ایسا کام واجب ہے اور امام شافعیؒ کے نزدیک مندوب ہے اور اکثر حنفیہ کے نزدیک مباح ہے
بشرطیکہ آپ اُسپر ہمیشہ مواظبت نہ رکھتے ہون کیونکہ جس فعل کی آپ سے مواظبت ثابت ہے وہ
حنفیہ کے نزدیک واجب ہے چنانچہ عیدین کی نماز واجب ہے اسلیے کہ آنحضرت ہمیشہ اُس کو پڑھتے
تھے اور یہ بھی ضرور ہے کہ قصد قربت کی وجہ سے نہو کیونکہ کار مباح مین قربت مقصود نہین
ہوتی آمدی شافعی کا بھی یہی مذہب ہے اور شیخ ابوالحسن کرخی حنفی اور امام فخرالدین رازی شافعی
وغیرہ کے نزدیک ایسے فعل مین توقف ہے اکثر اشاعرہ کا بھی یہی مختار ہے۔

(۳) آنحضرتؐ اُمت کو جو احکام شرع پہونچاتے تھے تو وہ احکام اُنکو وحی کے ذریعہ سے حاصل
ہوتے تھے یا اجتہاد کے ذریعہ سے پہلی قسم کو وحی باطن کہتے ہین اور اسکے مقابلے کے لیے پہلی قسم کو وحی
ظاہر کے ساتھ ملقب کرتے ہین نبی کا اجتہاد یہ ہے کہ احکام منصوصہ مین غور و خوض کرکے ایک
علت کا استنباط کرے جو اُس چیز مین بھی پائی جاتی ہو جس کا حکم بذریعہ نص کے معلوم اور اس امر
غیر منصوص کا قیاس امر منصوص پر کرے مجتہد کا یہی کام ہے کہ وہ احکام منصوصہ پر قیاس کرکے
غیر منصوصہ کے واسطے احکام ثابت کرتا ہے یہ بیان حنفیہ کے مذہب کے موافق ہے مگر اشاعرہ اور
اکثر معتزلہ کہتے ہین کہ نبی کا اجتہاد خود اُسکی طرف سے نہین ہوتا بلکہ یہ بھی من جانب اللہ ہے۔ اللہ
فرماتا ہے وما ینطق عن الہویٰ ان ہو الا وحی یوحیٰ یعنی محمد اپنی خواہش سے نہین بولتا نہین
ہے یہ مگر وحی جو اُسکو اللہ کیطرف سے پہونچتی ہے پس بمقتضاے اس آیت کے جو کچھ حضرت نے فرمایا ہی

وہ وحی سے ثابت ہوگا اور اجتہاد وحی نہین ہوتا اسلیے آنحضرت کا کوئی ارشاد اجتہاد کے قبیل
سے نہوگا جواب اسکا یہ ہے کہ مراد اس وحی سے قرآن ہے نہ آپ کی تمام باتین کفار کہتے تھے کہ محمد نے
قرآن کو اپنی طرف سے افترا کرلیا ہے کفار کے اس زعم کی تردید کے لیے یہ آیت نازل ہوئی ہو
سے مراد قرآن ہے معنی یہ ہین کہ نہین ہے یہ قرآن مگر وحی جو اللہ کیطرف سے پہونچتی ہے اور یہ مدعا نہین
کہ جو کچھ نبی صلے اللہ علیہ وسلم بولتے ہین وہ سب وحی ہے اور اگر یہ تسلیم بھی کرلیا جائے کہ ھو سے
مراد عموماً تمام کلام حضرت کا ہے تاہم ہم یہ کہین گے کہ وحی کی دو قسمین ہین وحی ظاہر وحی باطن
تو قرآن وحی ظاہر ہے اور آپکا اجتہاد وحی باطن اور اسکو وحی باطن اسلیے کہتے ہین کہ جب آنحضرت نے
اپنے اجتہاد پر احکام کو مقرر کیا تو اس سے یہ ثابت ہوا کہ حقیقت مین یہ حق ہے اور گویا ابتدا
ہی وحی کے ساتھ ثابت ہے پس آپ کا اجتہاد باعتبار مآل کے وحی ہے اور قرآن شروع سے
وحی ہے ۔ جن حوادث مین نص نہوتی اُن مین حضرت کو اجتہاد کرنا واجب تھا پھر اگر اجتہاد مین
آپ کی راے صواب پر ہوتی تو اُس حادثے کے متعلق وحی نازل نہوتی اور اگر خطا واقع ہوجاتی تو
اللہ وحی بھیج کر اُس خطا پر مطلع کردیتا تھا بخلاف مجتہدین اُمت کے کہ جب اُن سے اجتہاد مین خطا
ہوجاتی ہے تو روز قیامت تک باقی رہتی ہے اور دلائل سے انبیا کے اجتہاد مین بھی خطا کا جائز
ہونا ثابت ہے اکثر اہل سُنت کا یہی مسلک ہے گو عموماً شیعہ اور بعض اہل سُنت اس راے کے
مخالف ہین بدر کی لڑائی مین مشرک کافر پکڑے آئے حضرت نے صحابہ سے مشورہ پوچھا کہ انکو کیا کرین
اکثر مسلمانون کی مرضی ہوئی کہ مال لے کر چھوڑ دین شاید حق تعالے انکو توفیق اسلام عطا کرے
چنانچہ مال لے کر چھوڑ دیا اور یہ اجتہاد آنحضرت کا خطا ہوا چنانچہ اللہ تعالے نے ناخوشی ظاہر
فرمائی اور آیات عتاب نازل کین ۔ ماکان لنبی ان یکون لہ اسری حتی یثخن فی الارض
تریدون عرض الدنیا واللہ یرید الآخرۃ واللہ عزیز حکیم لولا کتاب من اللہ سبق
لمسکم فیما اخذتم عذاب عظیم نبی کے لیے لائق نہ تھا یہ کہ اُسکے یہان قیدی آئین یہانتک کہ
خونریزی کرے ملک مین تم چاہتے ہو اسباب دنیا کا اور اللہ چاہتا ہے آخرت اور اللہ زور آور ہے
حکمت والا اور اگر اللہ کی طرف سے لکھا ہوا نہوتا کہ پہلے گذر رہا اور وہ یہ کہ قیدی لوگون مین سے
بہتون کی قسمت مین مسلمان ہونا تھا تو تمکو اُس لینے مین بڑا عذاب پڑتا اور یہ جو کہتے ہین کہ عتاب

خطاے اجتہادی کی وجہ سے نہ تھا بلکہ اس سبب سے تھا کہ قتل کرنے کے بھی اور فدیہ لینے کے بھی مجاز تھے مگر قتل اولیٰ تھا پس ترک اولیٰ کے سبب سے عتاب نازل ہوا یہ قول نہایت بعید ہے اسلیے کہ ایسی سخت وعید ترک اولیٰ پر واقع نہیں ہوتی مگر بوجہ خطا کے نقص اس سلیے لازم نہیں آتا کہ حکم اجتہاد ناقص نہیں ہوا کرتا ہے خلاصہ کلام یہ ہے کہ وحی باطن یعنی قیاس ابتدائی حالت میں خطا کا احتمال رکھتا ہے لیکن خطا پر قائم رہنے کا احتمال نہیں اور وحی ظاہر میں کسی طرح خطا کا احتمال نہیں نہ ابتداءً نہ بقاءً اسلیے کہ وحی باطن سے اقوے ہے

(۴) جناب سرور کائنات سے قبل جتنے انبیا گزرے ہیں اُنکے شرائع کے باب میں تین قول ہیں

**(الف)**۔ عامۂ شافعیہ اور اکثر حنفیہ اور متکلمین کے ایک گروہ کا مذہب یہ ہے کہ تمام انبیاے سابقین کی شرائع ہمارے لیے لازم ہیں اور ہر ایک نبی ماقبل کی شریعت نبی مابعد کے دین میں قیامت تک باقی ہے مگر اگلی شرائع میں سے جس بات کا منسوخ ہو جانا دلیل سے ثابت ہو جائے وہ البتہ باقی نہیں **(ب)** اکثر متکلمین اور کچھ حنفیہ اور شافعیہ کا مذہب یہ ہے کہ ہر ایک نبی کی شریعت اُسکی وفات کے بعد یا دوسرے نبی کے آنے کے بعد باقی نہیں رہتی پس کسی شریعت ماقبل کے مطابق آنحضرت عبادت نہیں کرتے تھے اور نہ اُنکی اُمت کو عبادت کرنے کی تکلیف ہے انبیاے سابق میں سے ہر ایک کی شریعت ایک زمانہ کے ساتھ مخصوص تھی پس دوسری شریعت جو اُس زمانے کے بعد ہوئی اُسکے سامنے اگلی باقی نہیں رہ سکتی مگر ہاں جسکی نسبت یہ دلیل سے ثابت ہو جائے کہ یہ شریعت پہلی شریعت کی تبع ہے اور جس بات کی دعوت پہلا نبی کرتا ہے اُسی کی طرف دوسرا نبی کرتا ہے جیسا کہ حضرت لوطؑ حضرت ابراہیمؑ کی شریعت کی طرف دعوت کرتے تھے اور حضرت ہارونؑ حضرتِ موسیٰ کی شریعت کی طرف داعی تھے اسی طرح بعض انبیا کی دعوت ایک خاص مقام کے آدمیون کے لیے مخصوص تھی چنانچہ شعیبؑ ساکنان مدین وایلہ کی دعوت کے لیے مبعوث ہوے تھے اور جبکہ اصل شرائع میں خصوص ہے تو زمان اور مکان اور امتون میں عموم ثابت نہیں ہو سکتا اور فبھداھم اقتدہ اور مصدقا لما بین یدیہ سے یہ بات ثابت نہیں ہو سکتی کہ انبیاے سابقین کی شرع ابتک باقی ہے بلکہ مراد اُن سے اصول دین ہے یعنی اللہ آنحضرت کو حکم دیتا ہے کہ اصول دین میں انبیاے ماسبق کی ہدایت کی پیروی کرو اور تجھپر جو کتاب ہمنے نازل کی ہے

وہ گذشتہ نبیون کے اصول دین کی تصدیق کرتی ہے۔ (ج) بعض علما کی راے یہ ہے کہ انبیاے سابقین کی شرائع کے آنحضرت وارث ہین اور ارث وارث کی ملک ہو جاتا ہے اور اُس سے مخصوص ہوتا ہے پس انبیاے سابقین کی شرائع پر عمل کرنا مین شریعت محمدی پر عمل کرنا ہوگا اور اُن کی شرائع محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی شریعت ہین۔ اسلیے ہکو اُن پر عمل کرنا لازم ہے اسی وجہ سے اللہ نے ہمارے نبی کو یہ فرمایا ہے۔ اولئك الذین هدی الله فبهداهم اقتدہ اور دوسری شرائع کی جو باتین ایسی ہین کہ اُن کی اُمتون پر وہ لطور سزا کے مقرر کی گئی تھین تو ہمارے ذمے اُنکی تعمیل نہین خواہ اللہ نے صاف طور پر ہکو فرمایا ہو کہ ایسا مت کرنا یا یون کہا ہے کہ یہ اُن اُمتون کے ظلم کا بدلہ تھا فرق پہلی صورت مین اور دوسری صورت مین یہ ہے کہ اول مین صریحًا ہمارے لیے ممانعت ہے اور دوسری صورت مین دلالۃً ممانعت پائی جاتی ہے۔

## البحث الثانی فی الاجماع

تیسری بحث اجماع کے ذکر مین ہے اجماع کی تعریف اصطلاح مین یہ ہے کہ وہ اتفاق ہی اُمت محمدی کے مجتہدین صالحین کا ایک زمانے مین کسی امر قولی یا فعلی پر دوسری عبارت مین اُمت محمدی مین سے جو آدمی اہلیت رکھتے ہین اُن تمام کے ہر ایک زمانے مین کسی امر پر اتفاق کرنے کا نام اجماع ہے یہ تعریف نہایت جامع و مانع ہے اسلیے کہ مجتہدین و عوام دونون کے اجماع کو شامل ہے محض مجتہدین کا اجماع ایسے امر مین ہوتا ہے جہان راے کی ضرورت ہو اور جہان راے کی ضرورت نہین وہان عوام بھی شریک ہوسکتے ہین تعریف مین مجتہدین سے مُراد وہ مجتہدین جو کسی ایک عصر مین ہون اور اس قید سے مقلدین کا اتفاق نکل گیا اور صالحین کی قید سے ایسے مجتہدین کا اتفاق خارج ہوگیا جو بدعت وہوسے مین مبتلا ہون یا فاسق ہون اور امت محمدی کی قید سے شرائع انبیاے سابقین کا اتفاق نکل گیا۔ مجتہدین کا اجماع انھین امور پر ہوتا ہے جو کتاب و سنت سے قطعًا ثابت نہون اور اتفاق سے مراد یہ ہے کہ اعتقاد یا قول یا فعل مین شریک ہوجائین اور ایک عصر کے تمام مجتہدین کے اتفاق کا اعتبار ہوتا ہے پس اگر ایک عصر کے بعض مجتہد

کسی امر پر اتفاق کرلین اور بعض نہ کریں تو وہ اجماع نہین کہلائے گا اور زمانے کی کوئی مقدار مقرر نہین ہے عام ہے کہ کم ہو یا زیادہ پس تمام مجتہد جس زمانے مین کسی حکم پر اتفاق کرینگے وہ اجماع اُس زمانے مین متحقق ہوگا اور بعض نے زمانے اور اتفاق کے ساتھ بھی قیدین لگائی ہین اور اجماع کی یون تعریف کی ہے کہ اُمت محمدی کے مجتہدین کا کسی امر شرعی پر ایک زمانے مین اس طرح اتفاق کرلینا کہ جب تک وہ زمانہ ختم ہو اتفاق قائم رہے مگر اجماع کے یہ معنی نہین کہ جس شخص نے جیسا مناسب وقت دیکھا اپنی فکر سے ویسی ہی راے دیدی اور اسپر شرع سے کوئی دلیل نہو بلکہ اجماع کے یہ معنی ہین کہ اُس اجماع کے ہر ایک آدمی نے دلیل شرعی سے استنباط کیا ہو۔

## فصل

اجماع هذه الامة بعد ما توفی رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم فی فروع الدین حجة موجبة للعمل بعد وفات رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے فروع دین مین اِس اُمت کا اجماع حجت ہے جو عمل کو واجب کرتا ہے مگر خوارج و شیعہ اسکے منکر ہین اور یہ انکار اُن کا صحیح نہین صحابہ اور تابعین کا اجماع پر اتفاق ہے اور منکرین اجماع کو خطا وار جانتے رہے ہین اور مخالفین کے تخطیے پر سب کا اتفاق رہا ہے اور جم غفیر کا ایک امر کے منکرین کے تخطیے پر اتفاق کرلینا حجت قطعی ہے اس امر پر کہ اجماع صحیح ہے اور ان کا انکار نادرست ہے اور کسی غیر قاطع بات پر اجماع واقع ہونا عادتاً محال ہے منکرین کہتے ہین کہ اجماع غلط بات پر بھی ہو جاتا ہے تو صحابہ و تابعین کا مخالفین اجماع کے تخطیے پر اجماع ہو جانے کا کیا اعتبار رہا چنانچہ یہود کا اس بات پر اجماع ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد کوئی نبی نہین آئے گا وہ خاتم النبیین ہین اور نصاریٰ کا اس بات پر اجماع ہے کہ حضرت عیسیٰ قتل کیے گئے حالانکہ حضرت موسیٰ کے بعد انبیا مبعوث ہوے ہین اور قرآن اس بات کی شہادت دیتا ہے کہ حضرت عیسیٰ مصلوب نہین ہوے جواب اس شبہ کا یہ ہے کہ یہود و نصاریٰ کے رواۃ کا اجماع باطل پر ہے اور یہ لوگ آحاد الادائل کے مقلد ہین جو نہایت نامعتبر تھے کلام الٰہی مین تحریف کرتے تھے اللہ پر افترا پردازی کرتے تھے تو عقل وعادت کے نزدیک ایسے نامعتبر لوگون کا اجماع

کذب پر اور جہل مرکب میں پڑ جانا جائز ہے بخلاف صحابہ و تابعین کے کہ وہ ایسے ملکات رذیلہ سے
پاک ہیں اور بمقابلے راویان بائبل کے صاحب کرامات بھی زیادہ ہیں اور انکی کرامات کا ثبوت
سنداً موجود ہے اور راویان بائبل کی کرامات کا ثبوت سنداً موجود نہیں اور مخالفین اجماع کے
تخطیے کے بارے میں انکے تواتر کی تعداد اس حد کو پہونچی ہے کہ وہ کافی بلکہ ضرورت سے بڑھکر ہے اور
اجماع کے منکرین جو اجماع کے عدم جواز پر یہ آیت پیش کرتے ہیں فان تنازعتم فی شئ فردوہ الی
اللہ و رسولہ جبکہ اللہ نے یہ فرمایا کہ تم میں جھگڑا پڑے تو خدا اور رسول کی طرف رجوع کرو تو
اب مرجع اجماع کی طرف نہ رہا یہ آیت انکے مدعا پر دلیل نہیں ہوسکتی کیونکہ آیت سے یہ ثابت
نہیں ہوتا کہ اجماع کیطرف مرجع نہیں اسلیے کہ اجماع کی طرف رجوع کرنا بھی بعینہٖ کتاب و سنت کی
طرف رجوع کرنا ہے کیونکہ اجماع بھی اللہ و رسول کے احکام کا مظہر ہے شرعاً یعنی اجماع حجج
شرعیہ سے ایک حجت ہے اور حجیت اسکی شارع کی طرف سے واجب کی ہوئی ہے - دوسری
عبارت میں مطلب یہ ہے کہ اجماع کی حجت کا ثبوت دلائل سمعیہ سے ہوتا ہے دلائل عقلیہ اس
باب میں پورا پورا فائدہ نہیں بخش سکتیں اجماع کی حقیت پر قرآن و حدیث سے اسطرح دلائل ہیں
(۱) اللہ فرماتا ہے۔ من یشاقق الرسول من بعد ما تبین لہ الھدی و یتبع غیر
سبیل المومنین نولہ ما تولی ونصلہ جھنم وساءت مصیرا یعنی جو کوئی مخالفت کرے
رسول سے جب کھل چکی اسپر ہدایت اور سب مسلمانوں کی راہ سے الگ چلے تو ہم اسکو وہی طرف
حوالے کرینگے جو اس نے پکڑی ہے اور اسکو دوزخ میں ڈالینگے اور بہت بری جگہ پہونچا۔ اس سے
ثابت ہے کہ جس بات پر امت کا اجماع ہو وہی اللہ کی مرضی ہے اور جو منکر ہو وہ دوزخی ہے
(۲) ترمذی نے ابن عمر سے روایت کی ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ میری امت کو گمراہی
میں جمع نہیں کرے گا اس سے مستفاد ہوتا ہے کہ امت کا اجماع خطا سے معصوم ہوتا ہے اور
بخاری و مسلم نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ حضرت نے فرمایا لیس احد ان یفارق
الجماعۃ شبرا فیموت الامات میتۃ جاھلیۃ یعنی نہیں کوئی جدا ہوا جماعت سے ایک بالشت
پس مرے تو مریگا اسطرح کا مرنا جسطرح اہل جاہلیت مرتے ہیں کیونکہ اہل جاہلیت دین سے
خبر نہیں رکھتے تھے اور نہیں اجماع کرتے تھے کسی چیز پر اور نہیں اتفاق کرتے تھے ایک دوسرے پر احمد نے معاذ

بن جبل سے روایت کی ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا وعلیکم بالجماعۃ والعامۃ یعنی لازم ہی تمپر جماعت اور مجمع رہو ، اللہ فرماتا ہے جعلناکم امۃ وسطا لتکونوا شھداء علی الناس ویکون الرسول علیکم شھیدا یعنی ہمنے تمکو اُمت معتدل بنایا تاکہ تم گواہی دینے والے ہو اور رسول تم پر گواہی دینے والا ہو۔ وسط سے مراد عدل ہے اور عدالت کے لیے خطاسے معصوم ہونا ضرور ہے ورنہ عدالت باقی نہ رہے گی کرامتہ ھذہ الامۃ یعنی اجماع اس اُمت کے واسطے کرامت خاص ہے اور دوسری عبارت مین اجماع کی حجت اُمت محمدی کی تکریم کی وجہ سے مقرر ہوئی ہی لیں اُس سے حق خارج نہین ہوسکتا اور اغلبًا یہی وجہ ہے کہ قول امام مہدیؑ موعود کا حجت ہوگا اور اُسکا مخالف خطادار سمجھا جائیگا کیونکہ اُمت مرحومہ کا عدم خروج دائرۂ حق سے اس بات کا مقتضی ہی کہ ایک آدمی سے بھی خطا نہو جبکہ وہ مجتہد کامل ہو اور چونکہ اجماع امت محمدی کی تکریم کی وجہ سے ہے اور فاسق صاحب کرامت نہین اسلیے اجماع کی اہلیت فاسق اور بدعتی مین نہین ہوتی کیونکہ فسق کی وجہ سے تہمت پیدا ہوتی ہے اور عدالت جاتی رہتی ہے اور بدعتی لوگون کو بدعت مین ڈالتا ہے اور عدالت تو ایسی چیز ہے کہ بغیر اسکے اجماع کا اہل ہوہی نہین ہوسکتا جمہور کا اسی پر اتفاق ہے کیونکہ جو عدالت نہین رکھتا وہ فاسق ہوتا ہے اور فاسق کے قول مین توقف کرنا واجب ہے پس حجت کے قابل نہوگا کیونکہ اجماع مین حجت اہل اجماع کی تکریم کی وجہ سے ہوتی ہے اور فاسق تکریم کا مستحق نہین اور یہ جو بعض علما نے کہا ہے کہ فاسق بھی تکریم کے قابل ہے کیونکہ وہ جنت مین جائے گا ہمیشہ دوزخ مین پڑا نہین رہیگا کیونکہ یہ کفر کا خاصہ ہے۔ جواب اسکا یہ ہے کہ فاسق کا قول دُنیا مین معتبر نہین دلیل اسپر یہ ہی کہ فاسق کی خبر مین توقف واجب ہے۔ سورۂ حجرات مین اللہ فرماتا ہی ان جاءکم فاسق بنبأ فتبینوا اگر تمھارے پاس کوئی فاسق خبر لے کر آوے تو تحقیق کرو اور ایک قرات مین فتثبتوا ہی یعنی فاسق کی خبر پر بغیر تحقیق کے اعتبار مت کرو اس دلیل سے وہ دنیا مین باعتبار قول کے تکریم کے قابل نہوگا گو آخرت مین سزا بھگت لینے کے بعد تکریم کے قابل ہو جاوے مگر امام غزالی اور آمدیؒ نے کہ دونون شافعی المذہب ہین کہا ہے کہ صاحب اجماع کی عدالت شرط نہین ثم الاجماع پھر اجماع دو قسم پر ہے ایک عزیمت یعنی اصل ہے دوسرا رخصت ہے عزیمت بھی دو طور پر ہی ایک تو یہ کہ تمام اہل اجماع بالاتفاق یہ کہین کہ ہمنے اسکو قبول کیا تو ایک کام پر سب کا اتفاق کرلینا اور

زبان سے اُسکی قبولیت کا اقرار کرنا اجماع ہے دوسرے یہ کہ اہل اجماع وہ کام کرنا شروع کردیں
جیسا کہ تمام اہل اجتہاد عقد مضاربت کو کرنے لگے تو اُسکی مشروعیت پر اُن کا اجماع مقرر کیا اور
رخصت یہ ہے کہ بعض آدمی کسی قول یا فعل پر اتفاق کریں اور باقی اُس اتفاق کے معلوم ہونے
کے بعد خاموش رہیں اور اُن بعض کے اتفاق کی تردید نہ کریں حضرت صدیق کی خلافت اجماع
عزیمت ہی سے ثابت ہے کہ صحابہ نے زبان سے اُن کے خلیفہ ہونے کا اقرار کیا اور ہاتھ سے
بیعت بھی کی تو عزیمت کی دونوں صورتیں اُنکی خلافت کے اجماع میں موجود ہیں بیعت کے وقت
بڑے بڑے صحابی موجود تھے جن کے حق میں ایسا خیال کرلینا ہرگز روا نہیں کہ یہ لوگ حضرت
صدیق سے رل گئے یا کوتاہی کی اسواسطے کہ اُنکی شان میں ہے۔ لایخافون لومۃ لائم یعنی
ڈرتے نہیں کسی کے الزام سے اور اگرچہ حضرت علی۔ عباس۔ طلحہ۔ زبیر۔ مقداد بن عمر۔ عتبہ بن
ابی لہب خالد بن سعید بن العاص۔ سلمان فارسی۔ ابوذر۔ عمار بن یاسر۔ براء بن عازب اور
ابی ابن کعب نے بیعت کے وقت بیعت نہ کی مگر پھر وہ بھی اجماع میں شریک ہوگئے اور اتباع
حضرت ابوبکرؓ اختیار کرلی انکی تاخیر بیعت میں تامل اور اجتہاد اور امر صواب کی تلاش کی وجہ
تھی سو اس سے انعقاد اجماع میں قدح لازم نہیں آتا۔ علی اربعۃ اقسام یعنی اجماع باعتبار
قوت وضعف اور یقین وظن کے چار مرتبے رکھتا ہے۔ اجماع الصحابۃ علی حکم الحادثۃ
نصاً اول اجماع کرنا صحابہ رضی اللہ عنہم کا ہے کسی حادثے اور مسئلے میں زبان سے کہکر یہ
اجماع عزیمت کی اعلیٰ قسم ہے۔ ثم اجماعہم بنص البعض وسکوت الباقین عن
الرد دوسرے اجماع کرنا صحابہ کا ہے اس طرح کہ بعض زبان سے قبولیت کا اقرار کریں
یا عمل کریں اور دوسرے خاموش رہیں اور اس قول یا عمل کو رد نہ کریں ایسا اجماع اجماع
سکوتی کہلاتا ہے اور یہ اجماع رخصت ہے مگر امام شافعیؒ مطلق سکوت کو رضامندی کی دلیل
نہیں سمجھتے۔ اس مسئلے کی تفصیل بیان حال میں دیکھی چاہیے۔ ثم اجماع من بعدہم
فیما لم یوجد فیہ قول السلف تیسری قسم اجماع اُن کا جو صحابہ کے بعد ہیں تابعین
یا تبع تابعین سے ایسے مسئلے میں جسمیں سلف نے کچھ نہیں کہا ثم الاجماع علی احد اقوال
السلف چوتھی قسم اجماع کرنا سلف کے اقوال میں سے کسی قول پر اما الاول فھو

بمنزلة آية من كتاب الله تعالىٰ قسم اوّل بمنزلے آیت کتاب اللہ اور حدیث متواتر کے ہے اکثر مشائخ حنفیہ کے نزدیک ایسے اجماع کا رد کرنا کفر ہے اسی لیے مشائخ بخارا و بلخ شیعہ کو حضرت ابوبکر کی خلافت کے انکار پر کافر قرار دیتے ہین کیونکہ اجماع صحابہ کا مثل متواتر کے ہے اسکا مرتبہ وجوب علم و عمل مین مثل آیت قرآن یا حدیث متواتر کے ہے لیکن جو علما انکار حکم اجماع کو کفر نہین جانتے انکے نزدیک شیعہ خلافت صدیق کے انکار سے کافر نہین تحقیق یہ ہے کہ شیعہ نے کفر کا التزام نہین کیا گو انپر کفر کا لزوم ہوتا ہے کفر کے لزوم سے مسلمان کافر نہین ہوسکتا جب تک اُسکا التزام نہ کرے لزوم کفر کے یہ معنی ہین کہ جو عقیدہ درحقیقت کفر ہو اور اُسکے معتقد پر کفر لازم آئے اُس عقیدے کو یہ نجاننا کہ یہ کفر ہے لیکن التزام اُسی وقت متحقق ہوتا ہے کہ مدلول نص کو مدلول نص اعتبار کرکے بے تامل انکار کرے پس لزوم کفر واقع اور نفس الامر کے اعتبار سے ہے اور التزام کفر باعتبار اعتقاد منکر کے ہوتا ہے شیعہ نے جو اجماع کا انکار کیا ہے سو یہ انکار اجماع کو اجماع سمجھ کر نہین ہے بلکہ ایک شبہ اُنکے دل مین پیدا ہوگیا ہے جس سے اجماع کے منکر بنے ہین اور وہ شبہ یہ ہے کہ علی مرتضیٰ نے تقیہ اور خوف کے سبب سے خلفاے ثلثہ سے بیعت کی تھی اور حقیقت مین اُنکے خلیفہ برحق ہونے کے معتقد نہ تھے پس دراصل اجماع منعقد نہین ہوا تھا اگرچہ یہ شبہ باطل محض ہے مگر اُنکے عندیے مین توصیح ہے اسلیے تکفیر سے روکتا ہے اور کفر جب پیدا ہوتا ہے کہ اجماع کی حقیت کا اعتراف کرلینے کے بعد بلا تاویل انکار کیا جائے کیا تم نہین دیکھتے کہ جب کسی حکم منصوص کا جو بنص قطعی ثابت ہو تاویل باطل کے ساتھ انکار کرتے ہین تو کفر لازم نہین آتا پہلی قسم سے قوت مین کم صحابہ کا وہ اجماع ہے جس مین بعض کی طرف سے قولاً نص ہوتی ہے اور باقی بطور تسلیم کے اُسپر سکوت کرتے ہین ایسے اجماع کا منکر کافر نہوگا بلکہ گمراہ قرار دیا جائے گا گو یہ اجماع اصل مین ادلہ قطعی سے ہو مگر ایسی قطعیت کا فائدہ نہین دیتا جو تکفیر کا موجب ہو مگر بعض کی رائے یہ ہے کہ جس اجماع سکوتی مین قرائن حال سے یہ بات ثابت ہو جائے کہ سکوت کرنے والون نے بوجہ موافقت کے سکوت کیا ہے اُسکا منکر ضرور کافر ہے کیونکہ اُسکے قطعی ہونے مین کوئی کلام نہین چنانچہ جب قبیلۂ غطفان اور بنی تمیم وغیرہ نے جناب سرور کائنات کے انتقال کے بعد زکوٰۃ نہ دی تو صدیق اکبرؓ نے اُن سے لڑنے کا ارادہ کیا اور آخر کا حضرت ابوبکرؓ کی رائے پر

صحابہ نے اتفاق کرلیا اور بعض نے جو سکوت رائے دینے سے کیا تھا وہ سکوت انکا موافقت کی وجہ سے تھا کیونکہ ابوبکر صدیق جب اُنکے قتال کے واسطے نکلے تو آخر سارے صحابہ نے انکا ساتھ دیا ثم اجماع من بعدھم بمنزلۃ المشھورۃ من الاخبار پھر صحابہ کے مابعد کا اجماع بمنزلے روایت مشہور کے ہے اور طمانیت کا فائدہ بخشتا ہے یقین اس سے حاصل نہین ہوتا بشرطیکہ اُس حکم کی بابت صحابہ مین کوئی اختلاف نہ گذر چکا ہو ایسے اجماع کا منکر گمراہ ہونہ کافر ثم اجماع المتاخرین علی احد اقوال السلف بمنزلۃ الصحیح من الاحاد پھر متاخرین کا اجماع کرلینا ہے اقوال سلف (صحابہ وتابعین) مین سے کسی کے قول پر اور یہ صحیح حدیث احاد کے برابر ہے مطلب یہ ہے کہ سب سے کمتر درجے کا وہ اجماع ہے کہ پہلے اُس سے اختلاف اُس حکم مین ہوچکا ہو پھر دوسرے عصر مین تمام مجتہدین نے ایک قول پر اجماع کرلیا ہو ایسا اجماع حجت ظنی سمجھا جاتا ہے اور اس کا رتبہ اُس خبر صحیح کی طرح ہے جو آحاد سے منقول ہو اس اجماع پر عمل واجب ہے یقین واجب نہین مگر امام غزالی اور بعض حنفیہ کو اسین خلاف ہے انکے نزدیک ایسے اجماع پر عمل واجب نہین بہر صورت ہر قسم کا اجماع اہل اصول کے نزدیک رائے اور قیاس پر مقدم ہے کیونکہ بمنزلے خبر متواتر یا مشہور یا آحاد کے ہے اور ان تینون قسمون کی خبرون کو رائے پر ترجیح ہے والمعتبر فی ھذا الباب اجماع اھل الرای والاجتھاد اور معتبر از روے دلیل شرعی کے اہل رائے اور مجتہدین کا اجماع ہے فرقۂ ظاہریہ کے نزدیک اجماع کی اہلیت صحابہ سے مخصوص ہے اور ابن حبان کی بھی یہی رائے ہے امام احمد کا بھی ایک قول فرقۂ ظاہریہ کے مطابق ہے اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ صحابہ کے بعد کے مجتہدین کا بھی اجماع معتبر ہے امام احمد کا ایک قول بھی اس کے مطابق ہے اور دلیل جمہور کے قول کی یہ آیت ہے ویتبع غیر سبیل المؤمنین نولہ ما تولی ونصلہ جھنم یعنی جو پیروی کرے سوائے راہ مسلمانون کے ہم اسکو متوجہ کرینگے جدھر متوجہ ہوا ہے اور داخل کرینگے ہم اُسکو دوزخ مین اب خیال کیجیے کہ تمام مومنین کی راہ کی پیروی کے لیے فرمایا ہے نہ کہ خاص قرن اوّل کے مومنین کی پیروی کے لیے مومنین کا لفظ ہر عصر کی امت کو متناول ہے بلکہ حنفیہ اور شافعیہ اور اکثر متکلمین نے یہان تک کہا ہے کہ اگر صحابہ کے انعقاد اجماع کے وقت تابعی مجتہد اختلاف کرتا ہو تو وہ اجماع معتبر نہین اور اس مین اختلاف ہے کہ صحابہ کے جس اجماع کا تابعی مجتہد مخالف ہے وہ حجت بھی ہے

یا نہین جنکے نزدیک صحابی کا قول حجت ہے اُنکے نزدیک ایسا اجماع حجت ہے اور جنکے نزدیک صحابی کا قول حجت نہین اُنکے نزدیک ایسا اجماع بھی حجت نہین اور حق یہ ہے کہ وہ حجت مظنون ہو اسکی وجہ یہ ہے کہ اُنکی اصابت راے ظاہر ہے اور قرآن سے بھی وہ آگاہ تھے اگرچہ صحابہ کا رتبہ عالی ہے اور اکثر اقوال اُنکے جناب سرور کائنات سے سُنے سنائے ہوتے ہین اور اگر انھون نے اپنے اجتہاد سے کوئی بات کہی ہے تب بھی بہتر ہے اسلیے کہ اُنکی راے اصوب ہے کیونکہ وہ مراد نصوص کے دیکھنے والے ہین اور دین مین اُنکو تقدم حاصل ہے اور جناب سرور کائنات کی برکت صحبت سے فیضیاب ہوچکے ہین اور ایسے زمانے مین گذرے ہین جس کی خیریت کی خبر سرور کائنات نے دی ہو اور اُنکی اقتدا کو موجب ہدایت قرار دیا ہے چنانچہ رزین نے عمر بن خطاب سے روایت کی ہے کہ حضرت نے فرمایا ہو اصحابی کالنجوم فبایھم اقتدیتم اھتدیتم میرے اصحاب ستارون کی مثل ہین اُن مین سے جسکی پیروی کروگے راہ پاؤگے مگر اس حدیث مین علما نے کلام کیا ہے ابن حجر نے اسپر ایک مفصل تقریر لکھی ہے اور بیان کیا ہے کہ یہ حدیث ضعیف واہی ہے بلکہ ابن حزم کی تحقیق یہ ہے کہ یہ موضوع باطل ہے پھر بحر العلوم کا شرح مسلم الثبوت مین اسکو درجہ حسن پر سمجھنا تحقیق کے خلاف ہے اور جس تابعی کا فتویٰ اصحاب کے مقابلے مین ظاہر ہوا ہو تو وہ بعض کے نزدیک صحابی کے مثل ہے کیونکہ جب صحابہ نے اُسکے فتوے کو تسلیم کر لیا تو وہ اُنکی جماعت مین شمار پانے کے قابل ہو گیا حضرت علیؓ کی ایک زرہ چوری جاتی رہی تھی وہ ایک یہودی کے پاس برآمد ہوئی اور آپنے حق رسی کے لیے قاضی شریح کی عدالت مین رجوع کیا قاضی نے حضرت علیؓ سے گواہ طلب کیے آپنے ایک تو اپنے صاحبزادے حسنؓ کو اور دوسرے قنبر کو پیش کیا قاضی نے آپ کے بیٹے کی گواہی قبول نہ کی اور حضرت علیؓ کا مذہب یہ تھا کہ بیٹے کی گواہی باپ کے لیے جائز ہے مگر شریح نے اس امر مین آپکے خلاف کیا آپ نے تسلیم کر لیا اور ابن عباس کا مذہب یہ تھا کہ جو کوئی اپنے بیٹے کے ذبح کرنے کی نذر مانے تو اُسکو سو اونٹ حلال کرنے چاہئیں اور انھون نے اس کا قیاس دیت نفس پر کیا تھا مسروق نے عبداللہ بن عباس سے خلاف کرکے کہا کہ صرف بکری حلال کرنی چاہیے اور اپنے قول پر فدیہ حضرت اسمٰعیل کے ساتھ استدلال کیا مسروق سے اس قول کو جس نے سُنا پسند کیا یہانتک کہ حضرت ابن عباس نے بھی اُسکے سامنے اپنے مذہب کو ترک کر دیا امام سرخسی کہتے ہین کہ اس مین خلاف نہین کہ قیاس کو تابعی کے قول کے مقابلے مین ترک

نہ کیا جائے کیونکہ تابعی کو نہ سماع حاصل ہے نہ اصابت راے جو بوجہ برکت صحبت خیر البشر کے
صحابی کو حاصل ہوتی ہے امام ابوحنیفہؒ نے تابعی کے قول کی نسبت یہ کہا ہی۔ اذا جاء من التابعین
لاحمناھم۔ یعنی جس وقت تابعین سے آیا ہو وے توہم اسکی مزاحمت کرتے ہین خلاف اسین ہے
کہ تابعی کا اعتبار صحابہ کے اجماع مین بھی ہے یا نہین یہانتک کہ اگر تابعی اجماع صحابہ کا خلاف کرے
تو صحابہ کا اجماع تمام ہوگا یا نہین امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک تابعی کا اعتبار ہی اور شافعیؒ کے نزدیک نہین
شیعہ کہتے ہین کہ اجماع اہل بیت کے ساتھ خصوصیت رکھتا ہے کیونکہ وہ معصوم ہین اسلیے کہ اُنسے
گناہ نہ عمداً سرزد ہوتے ہین نہ سہواً نہ خطاءً اور نہ اُن سے حکم شرعی مین خطاے اجتہادی واقع
ہوسکتی ہے اور اسی وجہ سے اُن کا قول مثل قول انبیا کے واجب الاتباع ہی اور اُنکا ارشاد مین اللہ
کا فرمان ہے اور اُنکی نسبت آنحضرتؐ کے ساتھ ایسی ہے جیسے اور انبیا کو حضرت موسیٰؑ کے ساتھ تھی
جو توریت پر عمل کرنے کے لیے منجانب اللہ مامور تھے جواب اسکا یہ ہے کہ اہلبیت بعض امت ہین اور
عصمت کل اُمت کے اجماع سے مختص ہے اور جو عصمت اہلبیت مین شیعہ ہونا بیان کرتے ہین ایسی
عصمت انبیا سے خصوصیت رکھتی ہے خاص اُن امور مین جنکی خبر وحی کے ذریعہ سے اُنکو حاصل
ہوتی ہے اور اُنپر مستقر ہوتے ہین اہلبیت کا حال دوسرے مجتہدون کا سا ہے اُنکے اجتہاد
مین خطا جائز ہے۔ کتب سیر و تواریخ و احادیث سے ثابت ہے کہ صحابہ و تابعین اہل بیت کے فتووں
خلاف بھی فتویٰ دیا کرتے تھے مگر اُن مین سے ایک دوسرے کو بُرا نہین کہتا تھا نہ رد کرتا تھا اور
نہ خود اہلبیت نے اپنی مخالفت پر کسی کو خطاوار قرار دیا اور نہ لوگون نے اُن مجتہدین کے اجتہاد اُنکو
فاسد کہا جنھون نے اہلبیت کی راے کے خلاف فتویٰ دیا اس سے ضروری طور پر معلوم ہوتا ہی کہ تمام
صحابہ و ائمہ و اہلبیت جانتے تھے کہ خطاے اجتہادی سے معصوم ہونا ضرور نہین شیعہ اہلبیت کی عصمت
پر آیت تطہیر سے دلیل لاتے ہین وہ آیت یہ ہے۔ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ
الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا اللہ چاہتا ہے کہ دور کرے تم سے گندہ باتین اے اہلبیت اور پاک کرے
تمکو خوب پاک کرنا شیعہ کہتے ہین کہ تمام مفسرین کا اسپر اجماع ہے کہ یہ آیت جناب علیؓ اور بی بی فاطمہؓ
اور حسنؓ اور حسینؓ کے حق مین نازل ہوئی ہے اور اُنکی عصمت پر بخوبی دلالت کرتی ہی جواب اسکا
یہ ہے کہ مفسرین کے اجماع کا قول باطل ہے ابن ابی حاتم نے ابن عباسؓ سے اور جریر نے عکرمہ سے

روایت کی کہ یہ آیت آنحضرت کی ازواج کی شان میں اُتری ہے اور سیاق وسباق آیت مذکورہ سے
بھی یہی معلوم ہوتا ہے اسلیے کہ اسکے اول اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے۔ یانساء النبی لستن کاحد
من النساء یعنی اے نبی کی عورتو تم دوسری عورتوں کیطرح نہیں ہو یعنی تم ہر ایک عورت سے بہتر ہو
اور اسکے بعد یہ بھی کہا ہے وقرن فی بیوتکن اور قرار پکڑو اپنے گھروں میں اور آیت تطہیر کے بعد یہ
کلام ہے۔ واذکرن مایتلی فی بیوتکن من ایات اللہ یعنی یاد کرو جو پڑھی جاتی ہیں تمھارے
گھروں میں اللہ کی باتیں جب آیت تطہیر کے اول وآخر میں ازواج نبی علیہ السلام کا ذکر ہے
تو پھر بیچ میں جو کلام ہے وہ کیسے دوسروں کے حق میں سمجھا جاتا ہے اور یہ بالکل طریقۂ بلاغت کے
خلاف ہے کہ کلام کے ادھر اُدھر تو کسی احد کے ساتھ خطاب ہو اور بیچ میں دوسرے کی طرف اور
اس بات کی اطلاع نہ کی جائے کہ پہلا مطلب تمام ہو چکا دوسری بات چلی خاص کر کلام الٰہی ایسی بے ترتیبی سے
بالکل پاک وصاف ہے اور یہ جو کہا ہے کہ قرن فی بیوتکن یعنی ٹھہرو اپنے گھروں میں اور نیز مایتلی
فی بیوتکن جو پڑھا جاتا ہے تمھارے گھروں میں اس سے بھی مفہوم ہوتا ہے کہ اہلبیت سے حضرت
کی بی بیاں مراد ہیں اس واسطے کہ جن میں ازواج رہتی تھیں انکے سوا کوئی اور گھر حضرت کا نہیں
ہو سکتا اور یہ جو شیعہ کہتے ہیں کہ بیوتکن میں جو بیت کو جمع کے ساتھ لائے اور اہلبیت میں واحد کے
ساتھ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ازواج کا گھر نبی کے گھر سے الگ ہے سو اہلبیت میں تو بیت سے
نبی کا گھر مراد ہے اور بیوتکن میں اُنکی ازواج کا پس اس وجہ سے وہ اہلبیت میں داخل نہیں یہ قول
بالکل لغو ہے اسلیے کہ اہلبیت میں جو لفظ بیت آیا ہے وہ اسم جنس ہے اور اسم جنس کا قاعدہ ہے کہ وہ
واحد اور جمع اور قلیل وکثیر دونوں پر صادق آتا ہے اور چونکہ تمام ازواج کے گھر فی الحقیقت حضرت کا
گھر ہونے کی وجہ سے ایک ہی گھر کے حکم میں ہیں اسلیے جب حضرت کی طرف سب کو منسوب کیا تو واحد لائے
اور جب ہر ایک بی بی کی طرف منسوب کیا تو جمع کا لفظ استعمال کیا اور عنکم الرجس میں جو مذکر کی
ضمیر بیان کی ہے وہ لفظ اہل کی وجہ سے ہے یہ عرب کا قاعدہ ہے کہ جب کسی مؤنث چیز کو لفظ مذکر
کے ساتھ ملاحظہ کرتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ اس لفظ مذکر کے ساتھ اس مؤنث کو بیان وتعبیر
کریں تو اس مؤنث کے واسطے صیغہ بھی مذکر کا لاتے ہیں اور یا ضمیر جمع مذکر کی تعظیم کے لیے ہے
لفظ اہلبیت کئی معانی کے لیے آتا ہے ایک تو وہ لوگ مراد ہوتے ہیں جن پر زکوٰۃ لینی حرام ہے اور

وہ بنی ہاشم ہیں اور یہ شامل ہے آل عباسؓ۔ آل علیؓ۔ آل جعفر اور آل عقیل کو دوسرے آنحضرت
کے اہل وعیال مراد ہوتے ہیں جن میں ازواج مطہرات بھی داخل ہیں امام فخر الدین رازی نے
کہا ہے کہ یہ کہنا بھی بہتر ہوگا کہ اہل بیت سے مراد آنحضرتؐ کی اولاد اور بیبیاں ہیں اور امام حسنؓ وحسینؓ
بھی البیت میں سے ہیں اور چونکہ آنحضرتؐ کے ساتھ حضرت علیؓ کو معاشرت و ملازمت رہی ہی اسلیے
وہ بھی اُن میں سے ہیں اس تفصیل کے بعد جاننا چاہیے کہ یہ آیت عصمت پر دلالت نہیں کرتی کیونکہ
اگر وہ لوگ معصوم و پاک ہوتے تو اللہ تعالیٰ یہ نہ کہتا کہ میں تمکو پاک کرنا چاہتا ہون بلکہ یون فرماتا کہ چونکہ
تمکو گناہون سے پاک وصاف کر دیا غایت ما فی الباب یہ ہے کہ اس ارادۂ آلہی کے متعلق ہو جانے کے
بعد ان اشخاص کا محفوظ ہونا ثابت ہوتا ہے اور یہ ثبوت اہل سنت وجماعت کے اصول کے مطابق ہی اور
شیعہ کے مذہب کے بموجب یہ بھی درست نہیں ہوسکتا اسلیے کہ شیعہ کے اصول میں سے یہ بھی ہی کہ اکثر ارادۂ الٰہی
کے مطابق مراد واقع نہیں ہوسکتی ہی بہت سی چیزون کا وہ ارادہ کرتا ہی مگر شیطان اور آدمی اُسے واقع
نہیں ہونے دیتے اور یہ کلمہ اگر مفید عصمت ہو تو چاہیے کہ سارے صحابہ علی الخصوص حاضرین جنگ بدر قطعًا
معصوم ہون اسلیے کہ انکے حق میں متعدد جگہ اللہ تعالےٰ نے فرمایا ہے چنانچہ سورۂ مائدہ میں ہی۔ ما یرید اللہ
لیجعل علیکم من حرج ولکن یرید لیطھرکم ولیتم نعمتہ علیکم اللہ نہین چاہتا کہ تمپر کچھ مشکل رکھے
لیکن چاہتا ہے کہ تمکو پاک کرے اور اپنی نعمت پوری کرے تمپر اور سورۂ انفال میں فرمایا ہی۔ یذھب
عنکم الرجس الشیاطین یعنی دور کرے تم سے شیطان کی نجاست اور ظاہر ہی کہ نعمت کا پورا کرنا
صحابہ کے حق میں یہ اعلیٰ درجہ کی مرحمت ہے بہ نسبت اسکے کہ البیت کے حق میں آیت تطہیر میں کہا ہے
لیذھب عنکم الرجس ویطھرکم تطھیرا کیونکہ نعمت کا پورا کرنا ان الفاظ کی بہ نسبت عصمت پر
زیادہ دلالت کرتا ہے کیونکہ نعمت جب ہی پوری ہوتی ہی کہ تمام معاصی و شیطان کے شر سے بھی محفوظ کو جائے

امام احمدؒ کہتے ہیں کہ صرف خلفائے اربعہ کے اتفاق سے اجماع منعقد ہوتا ہی اور بعض حنفیہ کی بھی یہی
رائے ہے بلکہ بعض علما نے تو یہانتک کہا ہے کہ صرف حضرت ابوبکرؓ و حضرت عمرؓ کے اتفاق رائے سے بھی
اجماع مقرر ہو جاتا ہے لیکن جمہور کے نزدیک یہ بات صحیح نہیں گو خلفا کا رتبہ عالی ہی مگر اجماع کا اہلیت کا
انحصار اُن میں لازم نہیں آتا اور نہ کوئی دلیل اسپر موجود ہے اور یہ جو آنحضرتؐ نے فرمایا ہی فعلیکم بسنتی
وسنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین تمسکوا بھا وعضوا علیھا بالنواجذ رواہ احمد

وابوداود والترمذی وابن ماجہ عن عرباض بن ساریہ یعنی لازم پکڑو میرے طریقے کو اور
خلفاء راشدین کے طریقے کو کہ ہدایت کیے گئے ہیں بھروسا کرو ساتھ اُسکے اور مضبوط پکڑے رہو
اُسے اپنے دانتوں سے اور نیز یہ جو آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اقتدوا بالذین من بعدی ابابکر
وعمر رواہ احمد یعنی میرے بعد ابوبکرؓ اور عمرؓ کی تقلید کیجیو یہ خطابات مقلدین کے واسطے ہیں
اسلیے مجتہدین پر یہ خطابات حجت نہیں ہوسکتے ان احادیث سے اُن میں اتباع کی اہلیت ثابت
ہوتی ہے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ اتباع اُن ہی کی کرنی چاہیے دوسروں کی نہ کرنی چاہیے اگر ان
ہی کی اتباع ضرور ہوتی تو دوسرے مجتہدین اُنکی مخالفت نہ کرتے اور مقلدین کا بھی یہ حال تھا کہ
بعض ایسے مسائل میں جن میں دوسرے مجتہدوں کی رائے خلفاء کے خلاف ہوتی اُن دوسروں کی اتباع
کرتے تھے اور کبھی کسی نے نہ خلفاء کے مخالف مجتہدوں کو بُرا سمجھا نہ اُنکے مقلدوں کو بلکہ خود خلفاء نے
اُنپر رد نہیں کیا پس یہ احادیث صرف خلفا یا صرف شیخین کے اتفاق کے ساتھ اجماع منعقد ہونے پر
دلیل نہیں ہوسکتیں. فلا یعتبر بقول العوام پس عوام کے اجماع کا اعتبار نہیں اور عوام کے
اجماع میں داخل ہونے کی بات دو حال ہیں جو چیزیں ایسی ہیں کہ اُن میں رائے زنی کی ضرورت
نہیں جیسے نقل قرآن وامہات شرائع تو اُنکے اجماع میں مجتہدین کیطرح یہ بھی داخل ہیں اور جن
امور میں رائے کی ضرورت ہوتی ہے اُن میں یہ داخل نہیں والمتکلم اور متکلمین کے قول کا اجماع
میں اعتبار رہے اور متکلم علم کلام کے عالم کا نام ہے علم کلام وہ علم ہے جس کے سبب عقائد دین
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو دلائل کے ساتھ ثابت کرنے اور اُن پر سے اعتراض اُٹھا دینے کی قدرت
حاصل ہو جاتی ہے جس طرح سے منطق سے علوم فلسفہ میں عقل دوڑانے اور دلیل لانے پر طاقت
حاصل ہوتی ہے اسکے قواعد کی پابندی و رعایت سے رائے انسان غلطی سے محفوظ رہتی ہے اسیطرح تحقیقات
شرعیہ میں فن کلام سے کلام کرنے اور خصم کو الزام دینے پر قدرت حاصل ہو جاتی ہے پس عقل کی اصلاح
فکر کی تصحیح دلائل اصول وعقائد میں علم کلام کا یہی مقصود اصلی ہے مگر اسمیں خار شک و شبہ
اسقدر ہیں کہ بلے عقل ہر قدم پر زخمی ہوتا ہے امام مالکؒ نے علمائے کلام کو اہل بدع دہوا قرار دیا ہے اور
امام احمدؒ نے علمائے کلام کو زنادقہ بتایا ہے اور ایسا مفتی بھی اجماع کا اہل نہیں جو شرع کی طرف سے
بے پروا ہو کیونکہ ایسا شخص آپ بھی شرعی احکام سے چھٹکارے کے لیے حیلے ڈھونڈھتا ہے اور دوسروں کو

بھی چلے بتاتا ہے والمحدث الذی لابصیرة له فی اصول الفقه اور نہ اُن محدثین کے
اجماع کا اعتبار ہے جنکو اصول فقہ کے سمجھنے کی بصیرت نہو حاصل یہ ہے کہ جو لوگ علم حدیث کے درس
وتدریس مین مشغول تھے انمین دو گروہ قائم ہوگئے تھے ایک وہ جن کا کام صرف حدیثون اور روایتون کا
جمع کرنا تھا وہ حدیث سے صرف من حیث الروایت بحث کرتے تھے یہانتک کہ انکو ناسخ ومنسوخ سے
بھی سروکار نہ تھا دوسرا وہ جو حدیثون کو استنباط احکام اور استخراج مسائل کے لحاظ سے دیکھتا تھا
اگر کوئی نص صریح نہین ملتی تھی تو قیاس سے کام لیتا تھا اگرچہ دونون حیثیتین دونون فریق مین کسی قدر
مشترک تھین لیکن وصف غالب کے لحاظ سے ایک دوسرے سے ممتاز تھا پہلا فرقہ اہل الروایۃ اور اہل الحدیث اور
دوسرا فرقہ مجتہد اور اہل الرائے کے نام سے پکارا جاتا تھا یہ دوسرا فرقہ ایسا ہی جسمین رائے کی جودت
ہوتی ہے امام مالک کی روایت حدیث امام ابوحنیفہؒ سے باوجودیکہ راجح ہی مگر اجتہاد مین ترجیح انکو حاصل
نہین کیونکہ انکی رائے مین جودت ایسی نہ تھی جیسی امام ابوحنیفہ کی رائے مین تھی اسی لیے امام ابوحنیفہؒ کا پایہ
مالکؒ سے فقاہت مین بڑھا ہوا ہے پس امام مالک کا یہ کہنا کہ اجماع کی اہلیت اہل مدینہ سے مخصوص ہے اسلیے
کہ وہ حدیث ناسخ ومنسوخ کے حالات سے بہ نسبت اور اہل بلد کے زیادہ واقف تھے اور انکو حدیث دانی وروایات
احادیث مین دوسرے شہر والون پر ترجیح حاصل تھی پس دلیل راجح پر جو انکو اطلاع حاصل ہوگی وہ دوسرونکو
کب ہوگی یہ قول تحقیق کے خلاف ہے کیونکہ رجحان روایت کا اجتہاد مین ترجیح نہین بخشتا بلکہ دلیل
راجح پر اطلاع حاصل ہونا جودت رائے پر منحصر ہے ثم بعد ذلك یعنی بعد فراغ بیان اجماع سندی
کے اجماع دو قسم پر ہے ایک سندی اور وہ یہ ہے کہ امت محمدی کے علماء کل عصر کسی حکم پر اتفاق کرلین
دوسرا اجماع مذہبی اور وہ یہ ہے کہ امت محمدی کے بعض مجتہدین کسی حکم پر اتفاق کرلین مصنف اجماع
سندی کو باقسامہ بیان کرچکے تو اجماع مذہبی کا حال شروع کردیا۔ الاجماع علی نوعین مرکب وغیر
مرکب فالمرکب ما اجتمع علیه الآراء علی حکم الحادثة مع وجود الاختلاف فی العلة ومثاله
الاجماع علی وجود الانتقاض عند القئ ومس المرأة اما عندنا فبناء علی القئ
واما عنده فبناء علی المس ثم هذا النوع من الاجماع لا یبقی حجة بعد ظهور الفساد
فی احد المأخذین حتی لو ثبت ان القئ غیر ناقض فابوحنیفة لا یقول بالانتقاض
فیه ولو ثبت ان المس غیر ناقض فالشافعی لا یقول بالانتقاض فیه لفساد العلة التی

بنی علیہا الحکم اجماع دو قسم پر ہے اجماع مرکب اور اجماع غیر مرکب مرکب وہ ہے جس مین بہت سی رائین
کسی حادثے کے حکم مین جمع ہو جائین مگر علت حکم مین اختلاف ہو مثلاً جس شخص کو قے آجائے اور وہ عورت
کے بدن کو ہاتھ لگا دے تو امام اعظمؒ اور امام شافعیؒ دونون کا اجماع ہے ایسے شخص کے وضو ٹوٹنے پر مگر وجہ
ہر دو امام کی مختلف ہے امام اعظم کے نزدیک بوجہ قے آنے کے وضو ٹوٹ گیا اور امام شافعی رحمۃ اللہ
علیہ کے نزدیک عورت کو ہاتھ لگانے سے وضو ٹوٹا یہ اجماع مرکب الماخذین یعنی ہر دو علت مین سے ایک کے
فاسد ہونے سے حجت کے لائق نہین رہتا یہانتک کہ اگر ثابت ہو جائے کہ قے کا آنا ناقض وضو نہین
تو امام اعظمؒ کے نزدیک وضو نہین ٹوٹے گا اور اگر یہ ثابت ہو جائے کہ عورت کو ہاتھ لگانے سے وضو نہین
ٹوٹتا تو امام شافعیؒ کے نزدیک وضو نہین ٹوٹے گا کیونکہ وہ علت ہی نہین رہی جس پر حکم کی بنیاد تھی
(سوال) مصنف نے یہ جو کہا ہے کہ پھر یہ قسم اجماع کی ہر دو علت مین سے ایک کے فاسد ہونے سے
حجت کے لائق نہین رہتی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ اجماع فاسد ہے کیونکہ حق مقام خلاف مین
ایک بات ہوتی ہے اور دوسری بات غلط ہوتی ہے اور یہ جو ابو الحسن اشعری اور قاضی ابوبکر اور ابو یوسف
اور محمد بن حسن اور ابن شریح بلکہ تمام متکلمین اشاعرہ و معتزلہ نے کہا ہے کہ مجتہد کی راے مین کبھی غلطی نہین ہوتی
پس ہر ایک صحت پر ہے اور جس طرف مجتہد کی راے جاتی ہے وہی حکم منجانب اللہ ہوتا ہے اسلیے کہ مقام
خلاف مین حق بات علم الٰہی مین متعدد ہوا کرتی ہے یہ خیال انکا غلط ہے کیونکہ بعض مجتہد ایک شے کی
حرمت کا اعتقاد کرتے ہین اور بعض اسی کو حلال جانتے ہین پھر یہ دونون علم الٰہی مین صحیح کیسے ہو سکتے
ہین کیونکہ اجتماع متنافیین لازم آتا ہے حق اللہ تعالیٰ کے علم مین ایک ہی پہلو ہوتا ہے دوم جو چیز مجتہد
ثابت کرتا ہے تو گویا وہ نص سے ثابت کرتا ہے اور نص سے صرف ایک چیز ثابت ہوتی ہے پس جہان
دو مجتہدون کا اختلاف ہوگا تو لامحالہ ایک غلطی پر ہوگا ورنہ دو مخالف حکمون کا ایک نص سے ثابت
ہونا لازم آئے گا سو محل اختلاف مین ہر مجتہد کی راے اگر صائب ہو تو واقع مین ایک چیز کا واجب
اور غیر واجب ہونا ثابت ہو جائے پس یہ اجماع باطل پر ہوگا مصنف اسکا جواب یون دیتے ہین

والفساد متوهم في الطرفين لجواز ان يكون ابوحنيفة مصيبا في مسئلة المس مخطيا

في مسئلة القئ والشافعي مصيبا في مسئلة القئ مخطيا في مسئلة المس فلا
يؤدي هذا الى بناء وجود الاجماع على الباطل اور فساد علت طرفین مین متوہم ہے

کیونکہ ممکن ہے کہ امام اعظمؒ مسئلہ مس یعنی عورت کو ہاتھ لگانے سے وضو کے نہ ٹوٹنے مین صواب پر ہون
اور قے سے وضو کے ٹوٹنے کے مسئلے مین خطا پر ہون اور ممکن ہے کہ امام شافعیؒ مسئلہ قے مین صواب
پر ہون اور مسئلہ مس مین خطا پر ہون اس سے وجود اجماع کی بنیاد باطل پر لازم نہین آتی بخلاف
ما تقدم من الاجماع برخلاف اجماع متقدم کے جس مین رایون کا اجماع ہوا اور علت مین اختلاف
نہ ہوا اسمین احتمال فساد کا نہین وہ یقیناً حجت ہے اور وہ اس اجماع مرکب کی طرح نہین کہ ہر دو علت
مین سے ایک کے فاسد ہونے سے حجت کے لائق نہین رہتا۔ فالحاصل انہ جاز ارتفاع هذا
الاجماع لظهور الفساد فیما بنی هو علیه ولهذا اذا قضی القاضی فی حادثة ثم
ظهر رق الشهود او کذبهم بالرجوع بطل قضائه غرضکہ اس اجماع کا جسمین اختلاف علت ہو
مرتفع ہو جانا جائز ہے کیونکہ اسکی علت اور بنیاد مین فساد پیدا ہو جاتا ہے اسی واسطے جب قاضی نے
کسی حادثے مین حکم دیا پھر بعد فیصلہ گواہون کا غلام ہونا معلوم ہوا یا انھون نے گواہی سے رجوع کیا
جس سے ان کا جھوٹی گواہی دینا معلوم ہوا تو وہ قضا باطل ہو جائے گی وان لم یظهر ذلک فی
حق المدعی اگرچہ اس بطلان قضا کا اثر مدعی کے حق مین ظاہر نہو یہ جواب ہے ایک اشکال کا
وہ یہ ہے کہ جبکہ قاضی نے گواہ سن کر مدعی کے حق مین مدعا علیہ پر مال کی ڈگری کر دی اور مدعی نے
مدعا علیہ سے وہ مال حاصل کر لیا اور پھر گواہون کے رجوع کرنے یا انکے غلام ثابت ہونے سے
وہ فیصلہ منسوخ ہو گیا تو مدعی پر واجب ہو گا کہ وہ مال مدعا علیہ کو واپس کر دے مصنف کے جواب کا
مطلب یہ ہے کہ فیصلہ مدعا علیہ اور گواہون کے حق مین باطل ہوگا نہ مدعی کے حق مین کیونکہ جب
قاضی نے حجت شرعی کے مطابق فیصلہ کر دیا اور دوبارہ یہ فیصلہ باطل کیا جائے گا تو اس سے
اس چیز کا ابطال لازم آئے گا جو شرعاً حجت ہوا اور شرع کی حجتین فاسد اور باطل نہین ہوتین
البتہ گواہون کے حق مین اسکا فیصلہ اسلیے باطل کیا جائیگا کہ انکو نصیحت حاصل ہو اس لیے
انپر تاوان پڑے گا اور مدعا علیہ کے حق مین اسلیے باطل ہو گا کہ وہ نقصان سے بچ جائے اور
اسے اسقدر مال کا جو انکی گواہی سے تلف ہوا تاوان گواہون سے دلایا جائے گا۔ و باعتبار
هذا المعنی یعنی جبکہ یہ بات ہے کہ شے کی علت جاتی رہتی ہے تو وہ شے بھی جاتی رہتی ہے
سقط المولفة قلوبهم عن الاصناف الثمانیة لانقطاع العلة مؤلفة القلوب کا

حصہ آٹھوں اقسام مصارف زکوٰۃ سے جاتا رہا کیونکہ وجہ صدقہ دینے کی ضرورت نہ رہی انکو مال زکوٰۃ مین سے بوجہ ضعف اسلام کے تالیف قلوب کے واسطے حصہ دیا جاتا تھا تاکہ دوسرون کو اسلام کی ترغیب کرین اور جب اسلام قوی ہوگیا تو کچھ حاجت انکی تالیف کی نہ رہی اور دلیل اسکی یہ ہی کہ جب حضرت عمر کے پاس عیینہ بن حصین جو مولفۃ القلوب مین سے ایک شخص ہی آیا تو آپنے کہا کہ یہ دین حق ہی اللہ کی طرف سے تو جس کا جی چاہے ایمان لائے اور جسکا جی چاہے کافر رہے اسکو طبری نے تفسیر مین روایت کیا ہے مطلب آپکے قول کا یہ ہے کہ اب کافرون کو لانے کیلئے کچھ مال نہ دینگے وسقط

سہم ذوی القربی لانقطاع علتہ اور ذوی القربی کا بھی حصہ نہ رہا کیونکہ انکے دینے کی علت منقطع ہوگئی اللہ نے مال غنیمت کے پانچوین حصے مین سے آنحضرت کے ذوی القربی کا حق بھی مقرر کیا تھا اور غرض اس سے انکی محتاجی دفع کرنا تھی کیونکہ یہ بدلہ زکوٰۃ کا تھا پس جو شخص مستحق زکوٰۃ کا ہوگا وہ اسکا بھی ہوگا تو جو شخص غنی ہوتا ہے نصاب کا مالک ہونے سے وہ زکوٰۃ کا مستحق نہین ہوتا بلکہ اسکی وجہ سے اسکے لڑکے اور غلام بھی مستحق نہین ہوتے زکوٰۃ کا مستحق فقیر اور مسکین ہی پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قرابت کے فقیر یعنی فقراے بنی ہاشم و بنی مطلب حصہ ذوی القربی کے مستحق ہونگے اور جو لوگ ان مین سے غنی ہون ان کا حق اس پانچوین حصے مین نہوگا کیونکہ غرض اس عطیے سے محتاج کی حاجت کا رفع کرنا ہی وعلی ھذا یعنی اس وجہ سے کہ شے کی جب علت جاتی رہتی ہے تو وہ شے بھی جاتی رہتی ہی۔ اذا غسل الثوب النجس بالخل فزالت النجاسۃ

حکم بطہارۃ المحل لانقطاع علتہا وبہذا ثبت الفرق بین الحدث والخبث

فان الخل یزیل النجاسۃ عن المحل فاما الخل لا یفید طہارۃ المحل وانما یفیدھا

المطہر وھو الماء اگر نجس کپڑے کو سرکے سے دھویا اور نجاست دور ہوگئی تو محل نجاست کے پاک ہونے کا حکم دیدیا جائے گا کیونکہ علت منقطع ہوگئی اس سے ثابت ہوگیا فرق درمیان حدث اور خبث کے کہ سرکہ جگہ سے نجاست کو دور کرتا ہے لیکن سرکہ جگہ کو پاک نہین کرسکتا مطلب یہ ہے کہ اس سے حقیقی نجاست تو مٹ جاتی ہے لیکن نجاست حکمی اس سے دور نہین ہوسکتی نجاست حکمی بے وضو ہونا اور نہانے کی حاجت ہونا ہے تو یہ فائدہ سرکے سے نہین پہونچ سکتا کہ اس سے وضو کرنے سے آدمی نماز پڑھنے کے قابل ہوجائے یا نہانے سے ناپاکی زائل ہوجائے وضو اور غسل

مطہر یعنے پاک کرنے والی چیز ہی سے درست ہونگے اور وہ پانی ہے۔
یہ بھی اجماع مرکب کے قبیل سے ہے کہ جب مجتہدین کسی مسئلہ مین اختلاف کرین اور ہر ایک فریق ایک قول اختیار کرے تو پھر دو قول کے بطلان پر ان کیطرف سے اجماع سمجھا جاتا ہے اُنکے بعد کے مجتہدین کو یہ جائز نہین ہوتا کہ اس مسئلے مین کوئی تیسرا راستہ اختیار کرین نظیر اسکی یہ ہے کہ صحابہ کے درمیان حاملہ کی عدت مین اختلاف تھا ابوہریرہؓ اور ابن مسعودؓ نے تو کہا کہ اسکی عدت بچے کا جننا ہے حضرت علیؓ اور ابن عباسؓ نے کہا کہ اسکی عدت وہ ہے جو دونون مدتون سے زیادہ ہو مثلاً اگر چار مہینے اور دس روز سے کم مین کہ وفات کی عدت ہے وضع حمل ہو جائے تو مدت چار مہینے اور دس روز ہوگی اور اگر چار مہینے اور دس روز مین بچہ پیدا نہو تو بچے کے پیدا ہونے تک عدت باقی رہے گی مگر کسی نے یہ کہا کہ اگر چار مہینے اور دس روز کے اندر بچہ پیدا نہو چکے تب بھی یہی کافی ہے (ایضاً) علت ربوٰ کے باب مین اختلاف ہے کہ ابوحنیفہؒ کے نزدیک تو ربوٰ کی علت یہ ہے کہ مقدار اور جنس ایک ہو مقدار کے ایک ہونے سے یہ غرض ہے کہ دونون چیزین ناپ سے ناپی جائین یا وزن سے تولی جائین اور جنس کے ایک ہونے سے یہ مراد ہے کہ دونون ایک ہی قسم کے مال ہون شافعیؒ کے نزدیک علت ربوٰ کی یہ ہے کہ یا کھانے کی قسم سے ہو جیسے گیہون اور چاول یا قیمت دار ہو اور ایک جنس ہو اور امام مالکؒ کے نزدیک علت یہ ہے کہ کھانے کی قسم سے ہو یا قابل رکھ چھوڑنے کے اور جمع کرنے کے ہو پھر انکے سوا دوسری چیز کو علت ماننا قول ثالث ہے جسکا کوئی قائل نہین اس قول کا نام اجماع مرکب ہے کیونکہ دو قولین اختلاف سے پیدا ہوتا ہے۔
مؤلف توضیح نے اس باب مین ایک قاعدہ کلیہ بیان کیا ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ قول ثالث جہان اجماع کو باطل کرتا ہے وہان تو ممتنع ہے اور جہان اجماع کو باطل نہین کرتا وہان ممتنع نہین تفصیل اسکی یہ ہے کہ دونون قول سابق کسی ایسے حکم مین مشترک ہون جو فی الحقیقت ایک ہو اور شرعی ہو یعنی شرع نے اسکو مقرر کیا ہو تو اس صورت مین تیسرا قول پیدا کرنے سے جماعت کا ابطال لازم آئے گا اور اگر ایسے حکم مین مشترک نہین بایں طور کہ قدر مشترک ایک نہو یا ایک تو ہو مگر حکم شرعی نہ ہو تو اس صورت مین تیسرا قول ایجاد کرنے مین اجماع کا ابطال نہین مگر اب دیکھنا یہ ہے کہ کون سے موقع پر دو قول حکم شرعی مین مشترک ہوتے ہین اور کونسے موقع پر مشترک نہین ہوتے بس مختلف فیہ

پہلے دونون قولون مین کبھی ایسا حکم ہوتا ہے جس کا تعلق ایک ہی محل کے ساتھ ہوتا ہے اور کبھی ایسا
حکم ہوتا ہے جس کا تعلق ایک سے زیادہ محلون کے ساتھ ہوتا ہے پہلی صورت مین یعنی جبکہ مختلف فیہ
ایسا حکم ہو جس کا تعلق ایک محل کے ساتھ ہو تفصیل ہی (الف) کبھی دونون قولون کا اشتراک حکم شرعی
مین ظاہر ہوتا ہے تو ایسی حالت مین تیسرا قول باطل ہوگا نظیر اسکی ایسی حاملہ کی عدت کا مسئلہ ہے
جسکا شوہر مرگیا ہو اور دادا کی وراثت کا مسئلہ ہے جسکے ساتھ میت کا بھائی بھی ہو کہ عدت کے مسئلے مین
دونون قول اس امر مین مشترک ہین کہ ایسی عورت کی عدت صرف چار مہینے اور دس دن مین منقضی
نہین ہوتی اور دادا کے ساتھ اگر میت کا بھائی بھی موجود ہو تو محروم نہین ہو سکتا اور ان مین سے
ہر ایک حکم شرعی ہے تو یہان قول ثالث باطل ہوگا (ب) کبھی دونون قولون کا اشتراک عدم حکم شرعی
مین ظاہر ہوتا ہے اس صورت مین قول ثالث باطل نہین ہوتا نظیر اسکی مسئلہ ربا ہو کہ اسمین دونون
قولون کا اشتراک امر واحد یعنی حکم شرعی مین نہین ہے کیونکہ علت بعض کے نزدیک قدر مع جنس ہی اور بعض
کے نزدیک طعم مع جنس ہے تو یہان قول ثالث باطل نہوگا (ج) کبھی دونون قول اس حیثیت کے
ہوتے ہین کہ ایک حکم شرعی مین ان کا اشتراک ہوتا ہے اور دو حکمون مین افتراق ہوتا ہو پس اگر یہ
افتراق بھی حکم شرعی ہے یعنی اس کا حکم شرع نے دیا ہے تو اب قول ثالث کا پیدا کرنا باطل ہوگا مثلاً
ایک عورت نے یہ خبر دی کہ میرا شوہر جو غائب تھا وہ مرگیا ہے اور اُسنے دوسرے مرد سے نکاح کرلیا
جس سے اُسکے بچہ پیدا ہوا پھر پہلا خاوند آگیا تو ابوحنیفہؒ کے نزدیک لڑکے کا نسب زوج اول سے مقرر ہوگا
اور شافعیؒ کے نزدیک زوج دوم سے پس بچے کے نسب کا ثبوت دونون سے ہونا یا دونون سے نہ ہونا
اجماعاً منتفی ہے اس صورت مین افتراق حکم شرعی ہے اور اگر افتراق حکم شرعی نہین ہے جیسے اس
مسئلے مین نہین یہ ہے کہ بول و براز کے راستون کے سوا بدن کے دوسرے مقامات سے پیپ یا لہو
نکلے کہ اسمین جو دو قول ہین وہ حکم شرعی یعنی تطہیر مین مشترک ہین کہ شافعی نکلنے کی جگہ کے دھونے کو
کہتے ہین اور ابوحنیفہ اعضائے اربعہ کے دھونے کو یعنی وضو کرنے کو کہتے ہین تو تطہیر بالاجماع واجب
ٹھہری اور یہان افتراق حکم شرعی نہین یعنی شرع نے یہ نہین کہا ہے کہ وضو کرنے کا وجوب مخرج کے دھونے کے
وجوب کے منافی ہے یا مخرج کے دھونے کا وجوب وضو کے وجوب کے منافی ہی پس اگر یہان تیسرا
قول نکالا جائے اور کہا جائے کہ تطہیر بالکل واجب نہین تو یہ اجماع کے خلاف ہوگا اسلیے باطل ہی

اور اگر یون کہا جائے کہ اُن مین سے ہر ایک واجب ہے یعنی وضو بھی واجب ہے اور مخرج کا دھونا بھی واجب ہے
تو یہ قول اجماع کے خلاف نہو گا اسلیے باطل بھی نہو گا دوسری صورت مین یعنی جبکہ مختلف فیہ ایسا حکم ہو
جسکا تعلق ایک سے زیادہ محلون کے ساتھ ہو دو قولون کا مختلف ہونا تین طور پر متصور ہے (الف) ایک
فریق حکم کے ثبوت کا ایک صورت معین مین قائل ہو اور اُسکے عدم ثبوت کا دوسری صورت مین اور
دوسرا فریق اسکے برعکس قائل ہو جیسے امام ابوحنیفہؒ کہتے ہین کہ بول و براز کی راہون کے سوا دوسری
جگہ سے جب کچھ نکلے تو وضو جاتا رہتا ہے اور عورت کو چھونے سے نہین جاتا اور شافعیؒ کہتے ہین کہ نکلنے
سے تو نہین جاتا مگر چھونے سے جاتا رہتا ہے پس تیسرا قول یعنی یہ کہنا کہ عورت کو چھونے اور بدن مین سے
کچھ نکلنے سے وضو جاتا رہتا ہے یا دونون سے نہین جاتا اُس حکم شرعی کا جسپر حنفیہ اور شافعیہ کا اجماع
ہو چکا ہے مبطل نہین ہو (ب) ایک فریق دونون صورتون مین ثبوت کا قائل ہو یعنی اُسکے نزدیک
وجود ثابت ہو اور دوسرا فریق دونون صورتون مین عدم کا قائل ہو یعنی اُسکے نزدیک عدم ثابت ہو
پس اگر دونون فریق ایک حکم شرعی پر وجود اور عدم کے ثبوت مین متفق ہون تو افتراق کا قول اجماع کا
مبطل قرار پائے گا نظیر اسکی یہ ہے کہ ابوحنیفہؒ کے نزدیک باپ اور دادا کو یہ اختیار نہین ہے کہ کنواری
بالغہ لڑکی کا نکاح کسی مرد کے ساتھ جبرًا کر دین اور شافعیؒ کے نزدیک دونون کو یہ اختیار ہے تو ابوحنیفہؒ
کے نزدیک دونون اختیار نہ رکھنے مین برابر ہین اور شافعیؒ کے نزدیک اختیار رکھنے مین پھر اگر کوئی یہ کہے
کہ باپ کو جبر پہونچتا ہے اور دادا کو نہین پہونچتا تو یہ قول ثالث اجماع کے خلاف ہے کیونکہ وجود اور
عدم دونون کے ثبوت حکم شرعی مین مشترک ہین اور وہ حکم شرعی یہ ہے کہ اگر باپ نہو تو شرعًا دادا بھی
باپ کے برابر حق ولایت رکھتا ہے پس دونون کے لیے ولایت مین برابری کا ہونا حکم شرعی ہے
پھر اگر باپ کو بکر بالغہ کا جبرًا کسی سے نکاح کر دینے کا حق پہونچے گا تو دادا کو بھی پہونچے گا اور اگر
باپ کو نہین پہونچے گا تو دادا کو بھی نہین پہونچے گا پس اس مساوات کو چھوڑ کر دونون مین فرق
نکالنے کا قول ثالث اختیار کرنا اور یہ کہنا کہ باپ کو حق پہونچتا ہے اور دادا کو نہین پہونچتا اجماع
کو باطل کر دے گا اور اگر دونون ایک حکم شرعی پر متفق نہون تو قول ثالث اجماع کا مبطل نہو گا
نظیر اسکی فسخ نکاح کا مسئلہ ہے کہ امام اعظمؒ کے نزدیک اگر عورت و مرد مین سے ایک کو جذام یا جنون
یا برص ہو جائے یا عورت کی شرمگاہ کے منہ پر گوشت بھر آئے کہ صحبت کا مانع ہو یا اُسکی فرج میں

موٹا سا بڑھا ہوا ہو یا اسمین ہڈی ہو کر دونون صحبت کے مانع ہون تو فسخ نکاح کا اختیار نہین ہے
اور شافعیؒ کے نزدیک ان صورتون مین فسخ نکاح کا اختیار ثابت ہے تو اب کوئی یہ کہے کہ بعض عیبون
کی وجہ سے فسخ نکاح کا اختیار ہے اور بعض کی وجہ سے نہین تو یہ قول ثالث اجماع کا مبطل نہین
کیونکہ ان عیبون مین باہم مساوات شرع کی طرف سے مقرر نہین ہوئی ہے ج ۱۱ ایک فریق دونون
صورتون مین سے ایک صورت معینہ مین ثبوت کا قائل ہو اور دوسری مین عدم ثبوت کا اور
دوسرا فریق دونون صورتون مین ثبوت کا قائل ہو تو اس تقدیر پر دونون فریق کا ایک صورت
معینہ مین ثبوت پر اتفاق ہو گا یا یہ کہ دوسرا فریق دونون مین عدم ثبوت کا قائل ہو تو اس
تقدیر پر دونون فریق کا اتفاق صورت معینہ کے عدم ثبوت پر قرار پائے گا تو ایسی حالت
مین تیسرے قول مین مجمع علیہ کا ابطال لازم آئے گا نظیر اسکی خانہ کعبہ کے اندر نماز کا پڑھنا
ہے کہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک تو کعبہ مین فرض اور نفل پڑھنا درست ہے اور امام شافعی کے نزدیک
کعبے مین نفل پڑھنا درست ہے نہ فرض تو نفل پڑھنے کا جواز دونون کے نزدیک متفق علیہ ٹھہرا
پس یہ کہنا کہ کعبے مین نہ نفل پڑھنا جائز ہے نہ فرض یا فرض تو جائز ہے مگر نفل پڑھنا جائز نہین
اجماع کے خلاف ہو گا۔

## فصل

ثم بعد ذلك نوع من الاجماع وهو عدم القائل بالفصل اسکو عدم القائل بالفصل
اسلیے کہتے ہین کہ جب دو مسئلون کے درمیان اختلاف ہو تو جب ایک ان مین سے ثابت ہو گا تو
دوسرا بھی ضرور ثابت ہو گا کیونکہ کوئی ان مین فرق کا قائل نہین ہوتا اسلیے کہ یا تو وہ دونون
مسئلے مخالف کے نزدیک منشا ثابت ہوتے ہین یا منشا منتفی ہوتے ہین اور کوئی تیسرے قول کا
قائل نہین ہوتا یہ نہین کہتا کہ دونون مین سے ایک ثابت ہے اور دوسرا منتفی ہے تو جب ایک
مخالف ان مین سے ایک کو ثابت کرے گا تو دوسرا بھی آپ ثابت ہو جائے گا کیونکہ فرق کا کوئی
قائل ہوتا نہین۔ وذلك نوعان احدهما اذا كان منشأ الخلاف فى الفصلين

واحدا وثانيهما اذا كان المنشأ مختلفا والاول حجة والثانى ليس بحجة
اسکی دو قسمین ہین ایک ان مین وہ ہے جسمین منشاء خلاف فصلین مین ایک ہو دوم وہ ہے

کرنا اسے خلاف مختلف ہو اول حجت اور دلیل شرعی ہے دوم حجت نہیں۔ مثال الاول فیما

خرج العلماء من المسائل الفقهية على اصل واحد ونظيره اذا اثبتنا ان النهي

عن التصرفات الشرعية يوجب تقريرها قلنا يصح النذر بصوم يوم النحر والبيع

الفاسد يفيد الملك لعدم القائل بالفصل اول کی مثال یعنی جسمیں کہ علماء نے مسائل

فقہیہ ایک ہی اصل اور قاعدے پر استخراج کیے ہیں یہ ہے کہ جب ہم نے ثابت کیا کہ تصرفات شرعیہ

سے نہی کرنا انکے مشروع ہونے کو واجب کرتا ہے تو ہم کہتے ہیں کہ عید الضحٰے کے دن کے روزے کی

نذر کرنا صحیح ہوگا اور بیع فاسد سے ملک کا فائدہ ہوگا کیونکہ فرق کا کوئی قائل نہیں ولو قلنا ان

التعليق سبب عند وجود الشرط قلنا تعليق الطلاق والعتاق بالملك او سبب

الملك صحيح اور اگر کہا جائے کہ تعلیق سبب ہے وقت پائے جانے شرط کے تو ہم کہیں گے کہ تعلیق

طلاق اور عتاق ملک کے ساتھ یا سبب ملک کے ساتھ صحیح ہے کیونکہ فرق کا کوئی قائل نہیں یعنی جس نے

صحت تعلیق طلاق اور عتاق کو ملک کے ساتھ تسلیم کیا اس نے ان دونوں کی صحت تعلیق کو سبب

ملک کے ساتھ بھی تسلیم کیا ہے برخلاف دونوں مسئلوں میں ایک ہے اور وہ یہ ہے کہ تعلیق بالشرط

سبب ہے وقت وجود شرط کے ولو اثبتنا ان ترتب الحكم على اسم موصوف بصفة لا يوجب

تعليق الحكم به قلنا طول الحرة لا يمنع جواز نكاح الامة اذ صح بنقل السلف ان

الشافعي فرع مسئلة طول الحرة على هذا الاصل اور اگر ہم ثابت کریں کہ ترتب حکم کا

ایسے اسم پر جو کسی صفت کے ساتھ موصوف ہو تعلیق حکم کو اُسکے ساتھ واجب نہیں کرتا تو ہم کہینگے

کہ طول حرہ نہیں منع کرتا جواز نکاح کنیز کو یعنی جس شخص کے پاس آزاد عورت کے ساتھ نکاح کرنے کی

استطاعت ہو تو اسکو کنیز کے ساتھ نکاح کرنا ممنوع نہیں اسواسطے کہ مشائخ سلف سے منقول ہے کہ

امام شافعیؒ نے طول حرہ کے مسئلے کو اس قاعدہ پر متفرع کیا ہے لیکن یہاں یہ کہہ سکتے ہیں کہ طول

حرہ کا مسئلہ شافعی کے نزدیک اس پر متفرع ہے کہ اللہ نے لونڈی کے ساتھ نکاح کرنے کو اس بات

پر شرط کیا ہے کہ حرہ سے نکاح کرنے کی قدرت نہ ہو پس آزاد عورت کے ساتھ نکاح کرنے کی

قدرت حاصل ہونے کی صورت میں شرط معدوم ہوگی اور شرط کا عدم حکم کو مانع ہے۔ ولو اثبتنا

جواز نكاح الامة المؤمنة مع الطول جاز نكاح الامة الكتابية بهذا الاصل وعلى هذا

مثال معاذ کرنا اور جب کہ ہمنے ثابت کیا جواز نکاح کنیز مومنہ کا باوجود استطاعت نکاح آزاد عورت کے اسی قاعدے سے جواز نکاح کنیز کتابیہ (یہودیہ اور نصرانیہ) کا بھی ثابت ہوگیا کیونکہ فرق کا کوئی قائل نہین کیونکہ جس نے کہا ہے کہ تعلیق بالشرط سے انتفاء حکم کا وقت عدم شرط کے نہین ہوتا اسکے نزدیک یہ ثابت ہے کہ کسی ایسے اسم پر جو صفت کے ساتھ موصوف ہو حکم کا مترتب ہونا حکم کی تعلیق اسکے ساتھ واجب نہین کرتا اسکی مثال پہلے مذکور ہو چکی اس قول مین ولو اثبتنا ان ترتب الحکم على اسم موصوف بصفة لا يوجب تعليق الحكم به ونظير الثاني اجماع عدم القائل بالفصل کی دوسری قسم یعنی جبکہ فصلین مین منشاء خلاف مختلف ہو) کی مثال یون ہے اذا قلنا ان القیٔ ناقض فیکون البیع الفاسد مفیدا للملک لعدم القائل بالفصل جب ہمنے کہا کہ قے وضو کو توڑتی ہے پس بیع فاسد سے خریدار کی ملک ثابت ہو جائے گی کیونکہ فرق کا کوئی قائل نہین مطلب یہ ہے کہ جس مجتہد نے یہ حکم دیا ہے کہ قے وضو کو توڑتی ہے اُسی نے یہ حکم دیا ہو کہ بیع فاسد خریدار کی ملک ثابت ہو جاتی ہے یہان منشاء خلاف واحد نہین مختلف ہے اسلیے کہ حکم قے کا ثابت ہے اصل مختلف فیہ سے اور وہ یہ ہے کہ جو چیز مقعد اور ذکر کی راہون کے سوا بدن کے کسی دوسرے راستے سے نکلے تو اُس سے بھی وضو ٹوٹ جاتا ہے جیسا کہ حدیث مین آیا ہے اور بیع فاسد کا حکم متفرع ہے اس بات پر کہ تصرفات شرعی سے نہی کرنا اُنکے مشروع ہونے کو واجب کرتا ہو اور ایسا ہے بیع فاسد کے حکم کے قے کے وضو کو توڑنے کے ساتھ یون کہین یکون موجب العمد القود لعدم القائل بالفصل یعنے قے وضو کو توڑتی ہے اور قتل عمد قصاص کو واجب کرتا ہو کیونکہ قتل عمد کا بدلہ قصاص ہونے اور قے سے وضو کے ٹوٹنے کے درمیان مین کوئی فرق کا قائل نہین کیونکہ جس نے یہ کہا ہے کہ قے وضو کو توڑتی ہے اُسی نے یہ بھی کہا ہے کہ قتل عمد قصاص کو واجب کرتا ہے جیسا کہ امام ابوحنیفہؒ کا مذہب ہے اگرچہ دونون مسئلے مختلف فیہ ہین لیکن خلاف کا منشا واحد نہین اور شافعیؒ نے کہا ہے کہ قتل عمد کا بدلہ قصاص یا خون بہا ہے۔ ومثل هذا القیٔ غیر ناقض فیکون اللمس ناقضا وهذا لان صحة الفرع وان دلت على صحة اصله ولكنها لا توجب صحة اصل اخر حتى تفرعت عليه المسألة الاخرى اور اگر یہ کہین کہ قے سے وضو نہین ٹوٹتا پس عورت کو ہاتھ لگانے سے وضو ٹوٹے گا کہ دونون مسئلے ایک مجتہد کے ہین اسمین صحت فرع اگرچہ صحت

اصل پر دلالت کرتی ہے لیکن دوسری اصل کی صحت اس سے ثابت نہیں ہوتی تاکہ درسئلہ استغراق ہو
تتمہ جس زمانے مین مجتہدین کسی حکم شرعی پر اتفاق کرین وہ اس اجماع کا زمانہ کہلاتا ہے۔
حنفیہ کے نزدیک انعقاد اجماع کے لیے یہ شرط نہیں کہ جب تمام اہل اجماع باقی نہ رہین اسوقت دوسرا
اجماع منعقد ہو بلکہ جب مجتہدین کسی واقعہ کے وقوع کے وقت ایک حکم پر اجماع کرلین تو انکی موجودگی مین
دوسرے مجتہدین اگر اجماع کرین تو وہ اجماع صحیح ہوگا یہ ضرور نہیں کہ جب تک پہلے اجماع کے تمام مجتہد
مر نہ جائیں تو دوسرون کا اجماع اس واقعہ کے متعلق صحیح نہو امام احمد اور ابوالحسن اشعری اور ابن فورک
کے نزدیک یہ امر شرط ہے کہ جب تک ایک عصر کے مجتہدین مر نہ جائین تب تک اسی واقعہ کے متعلق
دوسرے مجتہدین کا اجماع حجت نہیں ہوسکتا کیونکہ احتمال اس بات کا ہے کہ تمام یا بعض مجتہدین اپنے
اس کلام سے رجوع کرجائین اور احتمال کی تقدیر پر استقرار ثابت نہیں ہوسکتا اور جب استقرار ثابت
نہیں تو اجماع بھی ثابت نہین بعض نے کہا ہے کہ یہ شرط اجماع صحابہ مین ہے اور بعض نے اجماع سکوتی
مین قرار دی ہے جو علما انقراض زمانہ کی شرط لگاتے ہین انکے نزدیک اجماع تو منعقد ہو جاتا ہے
لیکن رجوع کرلینے کے بعد باقی نہیں رہتا اور بعض کہتے ہین کہ جب تک رجوع کا احتمال ہے اجماع ہی
منعقد نہ سمجھنا چاہیے مگر یہ قول مخدوش ہے اسلیے کہ گفتگو تو اس اجماع مین ہے کہ جسمین مجتہد کے تامل
کرنے کی مدت ختم ہوچکی ہو اور امت نے اسکے قطعی ہونے پر اتفاق کرلیا ہو اور ایسی صورت مین
احتمال باقی نہیں رہتا اور استقرار ثابت ہوجاتا ہے اور اصابت مین انقراض زمانہ کو کوئی مداخلت
نہین اور جو نصوص اجماع کی حجیت پر دلالت کرتی ہین ان مین یہ تفصیل کب ہے کہ جب ایک
عصر کے تمام مجتہدین مرجائین تو اجماع دوسرے وقت کے مجتہدون کا قابل قبول ہی یا یہ کہ ایک عصر
کے مجتہدون کی زندگی مین دوسرے وقت کے مجتہدون کا اجماع حجت کے قابل نہین پس ان
نصوص پر اپنی راے سے یہ شرط بڑھانا گویا انکو منسوخ کرنا ہے جو ناجائز ہے اسلیے اس بات کی توقع
کو کہ شاید تمام یا بعض مجتہد اجماع سے رجوع کرجائین کوئی گنجائش نہین اسی وجہ سے حنفیہ کا یہ مذہب
ہے کہ ایکبار اجماع ہوچکنے کے بعد اس سے پھرنا صحیح نہین اور اگر ایک عصر کے مجتہدین کسی حکم شرعی
سے اختلاف کرین اور وہ عصر گزر جائے اور دوسرے عصر کے مجتہدین اس حکم کے متعلق کسی ایک
قول پر اتفاق کرلین تو ان کا اتفاق معتبر ہوگا کیونکہ اجماع مین یہ شرط ہے کہ ایک عصر کے مجتہدین

اتفاق کرلیں اور اسمیں کچھ مضائقہ نہیں کہ عصر سابق میں اختلاف ہو چکا ہو متاخرین کے اتفاق کرلینے کے بعد مجتہدین سابقین کے دلائل نظرانداز ہو جاتے ہیں اور اہل اجماع میں تعداد معین شرط نہیں ہے۔

(۲) شیخ ابوالحسن اشعری اور امام احمد حنبل اور امام غزالی اور امام الحرمین کہتے ہیں کہ اگر کسی حکم شرعی میں صحابہ میں اختلاف پیدا ہو کر جم جائے تو پھر تابعین کو یہ حق نہیں پہونچتا کہ وہ ایک گروہ کا قول رد کر کے دوسرے پر اتفاق کرلیں مگر اکثر حنفیہ اور شافعیہ کے نزدیک تابعین کا اتفاق معتبر اور حجت ہے چنانچہ بہت سے ایسے مسئلے ہیں جنمیں صحابہ کے زمانے میں اختلاف جڑ پکڑ گیا تھا تابعین نے اُن میں سے ایک قول پر اتفاق کرلیا اور وہ حجت سمجھا گیا دیکھو حضرت عمر اور حضرت عثمان قران اور تمتع سے منع کرتے تھے مگر تابعین نے اسکے جواز پر اجماع کرلیا ہے اور وہ حجت ہے کیونکہ احادیث سے ثابت ہو چکا ہے کہ اُمت محمدی خطا پر متفق نہیں ہوتی اور نہ کوئی زمانہ حق سے خالی ہے اگر تابعین کا اجماع حجت تسلیم نہ کیا جائیگا تو اُمت محمدی کا خطا پر اتفاق اور زمانے کا حق سے خالی ہونا لازم آئیگا اور اس میں کسی صحابی کی کسی قسم کی تضلیل لازم نہیں آتی یعنی اجماع تابعین کے حدوث سے قبل اُسکی رائے حجت تھی اجماع کے منعقد ہونے کے بعد اُسکی رائے کے چھوڑ دینے میں مضائقہ نہیں اور تابعین کے اتفاق کے بعد اُسکے قول کو چھوڑ دینا ایسا ہے گویا اُسکے حکم کے خلاف نص ظاہر ہو گئی جس سے اُسکا قول چھوڑ دینا پڑا اور اس سے اُسکی ضلالت لازم نہیں آتی ہاں خطا لازم آتی ہے اور اسمیں کوئی حرج نہیں اسلیے کہ خطا اختلاف میں ضرور ہے اسلیے کہ حق تو ایک ہی ہوتا ہے۔ قران یہ ہے کہ ایک احرام سے حج اور عمرہ ادا کرنا اور تمتع یہ ہے کہ حج کے مہینوں میں میقات سے اول عمرے کا احرام باندھنا اور افعال عمرہ کے بجا لانا پھر اگر قربانی کا جانور ساتھ ہے تو احرام باندھے اور اگر نہیں تو احرام سے نکل کے اور مکے میں بیٹھا رہے جب ایام حج کے آئیں تو احرام حج کا حرم سے باندھے اور حج کرے اور عمرہ طواف اور سعی یعنی دوڑنے کو درمیان صفا اور مروہ کے کہتے ہیں۔

## فصل

الواجب على المجتهد فقہا کی اصطلاح میں اجتہاد اسے کہتے ہیں کہ فقیہ کا کوشش کرنا

